رجسٹریشن نمبر : آر ، این ۱۸۸۱۸/۶۹

# مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سنٹر بمبئی ۲

مقصد :

۱ — قومی زبان [ راشٹر بھاشا ] ہندوستانی کا پرچار کرنا جو سارے ہندوستان کی سماجی، سیاسی [ راجنیتک ]، کاروباری اور ایسی دوسری ضرورتوں کے لئے دیس بھر میں کام آسکے اور الگ الگ زبانیں بولنے والے صوبوں میں میل‌جول اور بات چیت کی زبان بن سکے۔

۲ — ہندوستانی کو دیوناگری اور اُردو دونوں لکھاوٹوں میں عام کرنا۔

۳ — پرانی ہندی، اُردو، برج، اودھی، گجری، دکنی وغیرہ زبانوں پر ریسرچ کرنا اور ہندوستان کی سماجی اور کلچرل زندگی کو پھیلانے میں مدد دینا۔

۴ — ہندوستانی [ ہندی اور اُردو ] کی قلمی [ ہست لکھت ] اور پرانی چھپی ہوئی کتابوں کو ایڈٹ کرکے چھاپنا۔

۵ — ہندوستانی کی بنیادی چھوٹی بڑی ڈکشنریاں، گرامر، ریفرنس [ حوالے ] کی کتابیں تیار کرنا اور ہندوستانی میں آسان کتابیں چھاپنا۔

---

سالانہ : ۱۲ روپیہ * قیمت : ۶ روپیہ * بدیس کیلئے : ۵۰ روپیہ

ایڈیٹر، پرنٹر پبلشر : ڈاکٹر عبدالستار دلوی نے استر بھارتی مدرنالیہ، وڈالا [ بمبئی ] سے چھپوا کر مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سنٹر ایم۔جی۔ایم۔بلڈنگ، نیتاجی سبھاش روڈ، بمبئی ۲ سے شایع کیا۔

مالک : اڈوائزری کمیٹی، ہندوستانی پرچار سبھا، ایم۔جی۔ایم۔بلڈنگ، نیتاجی سبھاش روڈ، بمبئی ۲۔

# ہندوستانی زبان

سال ۱۰ جنوری - اپریل سنہ ۱۹۷۸ع نمبر ۲ - ۱

# فارم ۴

[ قاعدہ ۸ دیکھئے ]


| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | مقام اِشاعت | : | مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر<br>ایم . جی . ایم بلڈنگ ،<br>نیتاجی سبھاش روڈ ، بمبئی – ۲ |
| ۲ | وقفہ | : | تماھی |
| ۳ | پرنٹر کا نام | : | ڈاکٹر عبدالستار دلوی |
| | قومیت | : | ھندوستانی |
| | پتہ | : | مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر<br>ایم . جی . ایم . بلڈنگ ،<br>نیتاجی سبھاش روڈ بمبئی – ۲ |
| ۴ | پبلشر کا نام | : | ڈاکٹر عبدالستار دلوی |
| | قومیت | : | ھندوستانی |
| | پتہ | : | مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر<br>ایم . جی . ایم . بلڈنگ ،<br>نیتاجی سبھاش روڈ بمبئی – ۲ |
| ۵ | ایڈیٹر کا نام | : | ڈاکٹر عبدالستار دلوی |
| | قومیت | : | ھندوستانی |
| | پتہ | : | مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر<br>ایم . جی . ایم . بلڈنگ ،<br>نیتاجی سبھاش روڈ بمبئی – ۲ |
| ۶ | اُن اشخاص کے نام اور پتے جو اِس رسالے کے حقدار ھیں یا جو اِس دولت کے ایک فی صدی سے زیادہ حصے دار ھیں | | مینجنگ کمیٹی ،<br>ھندوستانی پرچار سبھا<br>ایم . جی . ایم . بلڈنگ ،<br>نیتاجی سبھاش روڈ بمبئی – ۲ |

میں ڈاکٹر عبدالستار دلوی اِس بات کا اعلان کرتا ھوں کہ میری زیادہ سے زیادہ جانکاری و یقین کے مطابق اُوپر دی ھوئی معلومات بالکل صحیح ھیں –

تاریخ : ۲۰-۱۰-۷۷

پبلشر

# اپنی بات

ڈاکٹر شریمتی پرمیلا بہن ٹھاکرسی کو بمبئی کی سماجی اور تعلیمی زندگی میں بہت اہمیت حاصل رہی ہے – وہ ۸ جنوری ۱۸۹۴ء میں راجکوٹ میں پیدا ہوئیں – اور پہلی مرتبہ ۱۹۱۴ء میں جب گاندھی جی دکشنی آفریقہ سے لوٹے تھے، اُن سے ملیں اور ۱۹۱۶ء میں عورتوں کی تعلیم کے سب سے بڑے پرچارک اور بمبئی میں ہندوستانی عورتوں کی یونیورسٹی کے قائم کرنے والے ڈاکٹر ڈھونڈو کیشو کروے سے ملیں – شریمتی پرمیلا بہن ٹھاکرسی کو شروع ھی سے ہندوستانیوں کے سماجی اور تعلیمی سدھار سے دلچسپی رہی ہے اور اس سلسلے میں ملک کے مشہور نیتاؤں سے ملتی رہیں – گاندھی، رابندر ناتھ ٹیگور، سبھاش چندر بوس وغیرہ چند مہان نیتا ہیں جن سے اکثر ان کا سمپرک رہا – گاندھی جی کی سفارشوں سے وہ ملک کی کئی سنستھاؤں سے وابستہ ہوگئی تھیں – جب ۱۹۵۱ء میں ایس. این. ڈی. ٹی. یونیورسٹی کو حکومت کی منظوری ملی تو شریمتی پرمیلا بہن کو اس یونیورسٹی کا پہلا وائس چانسلر مقرر کیا گیا – عورتوں کی تعلیم کی تحریک جو ڈاکٹر کروے نے چلائی تھی، اس تحریک کو آگے بڑھانے اور اس بیج کو سینچنے اور پروان چڑھانے کا کام شریمتی پرمیلا بہن نے کیا – یہ درخت اب ایک گھنا سایہ دار درخت ہے جس کی چھاؤں اور حفاظت میں ہزاروں لڑکیاں تعلیم پارہی ہیں – ایس. این. ڈی. ٹی. یونیورسٹی انہیں کی محنت، لگن اور انتھک کوششوں کا نتیجہ ہے –

ڈاکٹر پرمیلا بہن جس زمانے میں پیدا ہوئیں وہ زمانہ عورتوں کے تعلق سے علمی روشنی کا نہیں بلکہ اندھیرے کا زمانہ تھا، قدامت پرستی اور پرانی ریتوں اور روایتوں کا اور پرانے رسم و رواج کی پابندی کا زمانہ تھا، سماج میں عورت

اور مرد میں بہت بڑا فرق کیا جاتا تھا – یہی وجہ ہے کہ پرمیلا بہن شروع میں تعلیم کے اس زیور سے دور رہیں– مگر جب ان کی شادی بمبئی کے مشہور ادیوگ پتی (انڈسٹریلسٹ) سر وٹھل داس ٹھاکرسی سے ہوئی تو انہوں نے خاص اِنتظام کرکے انہیں گھر پر تعلیم دلائی اور ان میں یہ احساس پیدا کیا کہ عورتوں کی تعلیم کے ذریعہ سماج اور زندگی کو بہت اُونچا اٹھایا جاسکتا ہے – اس صدی کی شروعات میں جب مردوں تک کے لئے بھی سمدری سفر ایک گناہ سمجھا جاتا تھا شریمتی پرمیلا بہن ٹھاکرسی نے اپنے شوہر کے ساتھ دنیا کا سفر کیا جہاں پر ان دونوں نے جاپان میں عورتوں کی ٹوکیو یونیورسٹی سے پربھاوت ہوکر، ہندوستان میں اسی نمونہ کی یونیورسٹی کا پروگرام بنایا، جس میں انہیں ڈاکٹر کروے سے بہت مدد ملی – اس طرح سچ تو یہ ہے کہ پرمیلا بہن ۱۹۲۰ء سے ھی اس یونیورسٹی سے سمبندھت ہوئیں– ایس. این. ڈی. ٹی. یونیورسٹی کے ساتھ ھی ساتھ وہ کئی دوسرے تعلیمی، سماجی اور کلچرل سنستھاؤں سے بھی تعلق رکھتی تھیں– وہ کستوربا نیشنل میموریل ٹرسٹ، سیواسدن (پونا)، ونیتا وشرام (بمبئی اور سورت) اور نیشنل کاونسل آف ویمنس ایجوکیشن کی چیرمن رہیں– گاندھی جی اور کستوربا سے ان کا قریبی اور پرانا رشتہ تھا – شریمتی پرمیلا بہن ٹھاکرسی ہندوستانی پرچار سبھا کی بھی کئی سال سے ٹرسٹی تھیں – افسوس کہ بمبئی ھی نہیں بلکہ سارے ہندوستان میں عورتوں کی تعلیم کی سب سے بڑی خدمت گذار اور سیویکا اور سماج سدھار شریمتی پرمیلا بہن ٹھاکرسی کا ۱ دسمبر ۱۹۷۷ء کو اِنتقال ہوگیا– خدا ان کی روح کو شانتی اور آرام نصیب کرے —

# شاہ باجن کی ایک مثنوی

ڈاکٹر شیخ فرید

شاہ بہاءالدین باجنؒ

نویں صدی ہجری کے مشہور صوفی بزرگ شاہ باجن کا نام شاہ بہاءالدین ابن حاجی معزالدین اور لقب و تخلص باجن ہے۔ حاجی معزالدین مولانا احمد مدنی کی اولاد میں سے ہیں۔ شاہ صاحب موصوف نے «خزائن رحمت اللہ» میں اپنا سلسلۂ نسب یوں بیان کیا ہے:

«بہاءالدین الملقب بہ باجن ابن معزالدین ابن علاءالدین ابن شہاب‌الدین ابن شیخ عبدالملک المعروف بہ شیخ ملک وقیل ملک شہ ابن احمدالقریشی الخطابی ابن اعظم»[1]

یہ سلسلۂ نسب اس طرح حضرت آدم تک چلا جاتا ہے۔ سلسلہ میں اسماء کے اختلاف کے بارے میں مرقوم ہے کہ

«پس ازعدنان اسامی بسیار اختلاف است و پیش ازعدنان اکثر اختلاف نیست»[2]

عاشق رسول مولانا احمد مدنی کے متعلق صاحب گلزار ابرار محمد غوثی نے لکھا ہے کہ ابومدین کے مریدوں میں سے تھے۔ عارف کامل اور زاہد مرتاض تھے۔ علم حدیث اور تفسیر میں انہیں یدطولیٰ حاصل تھا۔ علم حدیث کی اکثر مشکلات 'معاملہ' میں حضور سرور کائنات صلعم سے حل کرلیا کرتے تھے۔ ہمیشہ نصف شب بعد روضۂ اقدس پر آستانہ بوسی کے لئے حاضر ہوا کرتے تھے۔ حرم محترم کے دروازے خود بخود کھل جاتے تھے۔[3]

1 خزائن رحمت (قلمی) ص ۱۱ / تاریخ برہان پور ص ۱۰۱ / اذکار ابرار ص ۲۱۲ / گلزار ابرار (قلمی) ورق ۱۳۷ / طبقات شاہ جہانی (قلمی) ورق ۱۷۲

2 خزائن رحمت ص ۱۲

3 اذکار ابرار ص ۲۱۲ / گلزار ابرار ورق ۱۳۹

ایک مرتبہ مولانا احمد مدنی کے دل میں سیر و سیاحت کی خواہش پیدا ہوئی۔ اپنے فرزند شیخ عبدالملک کو ہمراہ لیا۔ چند «سفر دوست» طلباء بھی ساتھ تھے۔ عراقین، خراسان، ماوراالنہر اور سندھ کی سیر کرتے ہوئے دھلی آپہنچے۔ دھلی میں چند سال حدیث کا درس دیا۔ دھلی کا بادشاہ (؟) ان کا معتقد ہوگیا اور ان کے لڑکے سے اپنی لڑکی کی شادی کردی۔

«بادشاہ دھلی (؟) بسیار معتقد شد و دختر خود را
بہ پسر ایشان کار خیر کردہ دادہ» [1]

چند سال بعد مولانا احمد اپنے ہمراھیوں کے التماس پر اپنے وطن واپس چلے گئے۔ اور شیخ ملک نے دھلی کو اپنا وطن بنالیا [2]۔ شیخ عبدالملک کے یہاں شیخ شہاب الدین اور شیخ شہاب الدین کے یہاں علاءالدین اور [3] شیخ علاءالدین کے یہاں حاجی معزالدین فرزند پیدا ہوئے۔

اِس متقی اور متورع خاندان کے چشم و چراغ معزالدین، مخدوم جہانیان سید جلال بخاری کے مرید تھے۔ سات مرتبہ حج بیت اللہ شریف سے مشرف ہوچکے تھے۔ تین حج تنہا کئے اور باقی اپنی والدہ کے ساتھ ادا کئے۔

بزرگوں کے وطن کے دیدار کی تمنا نے حاجی معزالدین کو سفر حجاز پر اکسایا۔ اِنتظام کرکے گجرات پہنچے تو اس کی دامن گیر خاک نے انھیں عیال داری میں پھنسا دیا۔

پیدائش، تعلیم و تربیت:

احمدآباد میں ۹۰۷ھ میں شاہ باجن پیدا ہوئے جب ان کی عمر چار سال کی ہوئی تو ان کے والد کا اِنتقال ہوگیا۔ خزائن رحمت میں وصال کے وقت ان کی عمر ایک سو پچاس (۱۵۰) سال بتلائی ہے۔ دیگر تذکرہ نویسوں کے بیانات میں اِختلاف ہے۔ [4]

شاہ باجن کی اِبتدائی تعلیم و تربیت کے متعلق تمام تذکرے خاموش ہیں۔ ان کی اِبتدائی تعلیم گھر پر ہوئی ہوگی۔ اور زمانے کی روایت اور تقاضے کے مطابق ان کی تعلیم کا معقول بندوبست کیا گیا ہوگا۔

---

1 خزائن رحمت اللہ (قلمی) ص ۹۵ / تاریخ برہانپور ص ۱۰۲
2 ایضاً ص ۹۵ 3 ایضاً ص ۹۵
4 خزائن رحمت ص ۸۵ / اذکار ابرار۔ ۱۳۰ سال ص ۲۱۲ / اولیائے دکن ۱۲۹ سال ص ۱۸۸ / تاریخ برہانپور ۱۴۵ سال ص ۱۰۲

ارادت و بیعت :

صاحب خزینۃ الاصفیاء[1] نے شاہ باجن کو شیخ عزاللہ متوکل کا مرید لکھا ہے۔ مگر وہ اپنے رسالہ «خزائن رحمت اللہ» میں شیخ رحمت اللہ سے اپنی ارادت کی تفصیل بیان کرتے ہیں اور بار بار خود کو شیخ رحمت اللہ کا غلام اور مرید لکھتے ہیں۔ خزائن رحمت اللہ میں انھوں نے اپنی ارادت کے سلسلے میں لکھا ہے کہ جب وہ پندرہ (۱۵) سال[2] کے ہوئے تو انھوں نے اپنی والدہ سے عرض کیا کہ ان کو مرید کروا دیں۔ اس وقت ان کی والدہ نے اُن کے بچپن کا ایک واقعہ بیان کیا :

«تمھارے والد حاجی معزالدین مخدوم جہانیاں کے مرید و خلیفہ تھے۔ ان کے نبیسہ سید برہان الدین قطب احمدآباد تھے اور ان کی والدہ کو بہن کہتے تھے۔ ایک روز حاجی موصوف کے ہمراہ سید قطب کے گھر گئے۔ حاجی موصوف نے خدا سے اس فرزند کی درازی عمر کی درخواست کی حضرت نے نام دریافت کیا تو عرض کیا کہ بہاءالدین ہے۔

سید صاحب نے بہاءالدین زکریا کہہ کر سر اٹھایا اور ملتانی زبان میں کہا۔

'اساریا بہاءالدین اللہ بود ہو دو سو تہائی'

اور میٹھے چاول کھلا کر رخصت کر دیا »[3]

یہ واقعہ شاہ باجن کے بچپن کا ہے۔ جب شاہ باجن نے مرید ہونے کی خواہش ظاہر کی تو ان کی والدہ نے سید برہان الدین قطب سے مرید ہونے کا مشورہ دیا۔ وہ اپنی والدہ کے ہمراہ ان کے گھر گئے۔ والدہ نے اندر جا کر حضرت قطب سے انھیں مرید کرنے کی درخواست کی۔ شاہ باجن جماعت خانہ میں تھے۔ انھوں نے شاہ موصوف کو دیکھ کر کمال حیرت سے ان کی بزرگی اور عظمت کی تعریف کی اور فرمایا کہ اس کی ارادت ہماری طرف نہیں ہے۔

ان کی والدہ نے ناراض ہوکر ان کے یہاں آنا جانا بند کر دیا۔ سید برہان نے لوگوں سے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ فرزند کو مرید نہ کرنے کی وجہ سے ناراض ہیں۔ سید موصوف نے شاہ باجن کو مرید کرنے کے لئے طلب کیا۔ وہ آمادہ ہوگئے۔

---

1 خزینۃ الاصفیاء جلد اول ص ۴۱۱ (شیخ علی متقی کے بیان میں)

2 طبقات شاہ جہانی قلمی ۱۷۳ ب اور اذکار ابرار ص ۲۱۳ پر چودہ (۱۴) سال مرقوم ہے

3 اولیائے دکن ص ۱۸۹ / اذکار ابرار ص ۲۱۳ / تاریخ برہان پور ص ۱۰۲

شاہ باجن کے چچازاد بھائی - شیخ میاں - شیخ رحمت اللہ کے مرید تھے اور وہ اپنے مرشد سے ملنے جارہے تھے - اصرار کرکے شاہ باجن کو اپنے ہمراہ لے لیا - وہ اپنی والدہ کی اجازت کے بغیر وہاں چلے گئے - شیخ رحمت اللہ کے جماعت خانے میں پہنچے - شیخ موصوف گھر میں تھے - ان کو اطلاع دی گئی - خادم نے آکر کہا کہ وضو کرکے آتے ہیں - جیسے ہی شیخ رحمت اللہ جماعت خانے میں آئے، شاہ باجن کی نظر ان کے قدموں پر پڑی فوراً سجدہ میں گر گئے- شیخ رحمت اللہ نے ان کو مرید کیا اور ان کو اپنی کلاہ پہنا دی -

شاہ باجن نے اکیس (۲۱) برس تک شیخ کی خدمت میں رہ کر فیض حاصل کیا - ولایت کے درجے پر پہنچے - پھر اجازت لے کر خشکی کی راہ سفر حجاز پر روانہ ہوئے - وہاں مراقبہ میں دیکھا کہ حضور سرور کائنات صلعم نے ان کے پیر سے ارشاد فرمایا کہ وہ اپنے مرید سے کہدیں کہ حج قبول ہوا - اب لوٹ کر برہان پور (خاندیش) میں قیام کریں اور طالبان علم و عرفان کی ہدایت اور رہنمائی کریں -[1]

اس کی تعبیر انہوں نے اپنے پیر کی رحلت سے کی -

شیخ رحمت اللہ کے کوئی فرزند نہ تھا - انہوں نے اپنے بھتیجے شیخ ابو احمد عطاء اللہ بن شہراللہ کو ایک خاص خرقہ سپرد کیا کہ وہ اسے شیخ باجن تک پہنچا دیں - جب شاہ باجن نے ہندوستان کی طرف مراجعت کی تو شیخ رحمت اللہ کا وصال ہو چکا تھا -

شاہ باجن خانقاہ میں پہنچے اور آستانہ بوسی کا شرف حاصل کیا - شیخ ابو احمد نے خرقہ اور فرمان ان کو دیدئے - شاہ موصوف نے خرقہ قبر پر اور فرمان قبر کے پاس رکھ دیا - اور مودب کھڑے ہوگئے - قوالوں نے گانا شروع کیا - جب اس «سخن» پر پہنچے -

شاہ رحمت اللہ منجھ پیر ملاؤ
تم باج لاگوں کس کے پاؤ

تو قبر سے ندا آئی :

باجن لاگے تیرے پاؤ[2]

اس روز سے باجن ان کا لقب مشہور ہوگیا -

---

1 اولیائے دکن ص ۱۰۷ اذکار ابرار ص ۲۰۳ گلزار ابرار ورق ۱۳۹/ب

2 خزائن رحمت ص ۵۷

چند سال انهوں نے شیخ احمد عطاء اللہ کی خدمت میں گذارے ایک روز احمدآباد میں انہیں خیال آیا کہ ان کی عمر چالیس (۴۰) سال سے زیادہ ہوگئی ہے شاید ان ایام میں سفر واقع ہوجائے اس رات شیخ رحمت اللہ کو خواب میں دیکھا کہ کھڑے ہیں اور کہہ رہے ہیں۔

«اے شیخ باجن! عمر پدر شما صد و پنجاہ سال بود عمر شما صد و بیست سال است۔ مقام شما در شہر برہان پور است۔ وصال ہما نجا خواہد شد۔»[1]

شیخ باجن کی عمر کا بڑا حصہ سیاحی میں گذرا۔ وہ سندھ سے خراسان تک اور دکن میں سیلون تک گئے۔

«این فقیر از طرف سندھ تا خراسان و از طرف دکن تا سیلان مسافرت نمود»[2]

سلطان غیاث الدین (۸۷۳-۹۰۵ھ) کے زمانہ میں وہ شیخ عزیزاللہ متوکل کے روضہ کی زیارت کے لئے مانڈو بھی گئے تھے۔

ایک مدت کے بعد انہیں شیخ برہان الدین اور شیخ زین کے روضہ کی زیارت سے مشرف ہونے کا خیال آیا۔ تین رات تک جو معاملہ پیش آیا اس کو یوں بیان کیا ہے۔

«ہمدراں سہ شب متواتر در معاملہ فرمودند کہ وصال ماشدہ است ...... امانت بہ شما است و شہر برہان پور حوالہ شما کردیم و اجازت نامہ نوشتہ دادند»[3]

ان دنوں شیخ جیون حضرت برہان الدین غریب کے روضے کے مجاور تھے۔ ان کو حضرت موصوف نے خواب میں فرمایا کہ شیخ باجن زیارت کے لئے آرہے ہیں۔ ان کو امانت دے دیں۔ جب شیخ باجن وہاں پہنچے تو انہوں نے تاخیر کی۔ خواب میں ان کو تاکید کی گئی۔ دوسرے دن امانت ان کے سپرد کردی۔ اس کے بعد شیخ برہان الدین نے شاہ باجن سے معاملہ میں فرمایا کہ برہان پور ہمارا مقام ہے اسے ہم نے تمہارے سپرد کیا۔

اصل عبارت ملاحظہ کیجئے :-

«بعد ازاں حضرت شیخ برہان الدین این فقیر را در معاملہ فرمودند کہ برہان پور مقام ماست۔ حوالہ بہ شما کردیم۔»

---

1 ایضاً ص ۱۳ 2 ایضاً ص ۲۷ 3 خزائن رحمت ص ۷۶

«این فقیر را وداع کردہ بہ برہان‌پور فرستادند»[1]

وہ دولت آباد سے بیدر پہنچے۔ بیدر میں شیخ منجھلے منصور زمان مسعود بک کے خلیفہ تھے۔ ان کی خدمت میں چلہ کشی کی اور خرقۂ مسعودی حاصل کیا پھر وہ گجرات لوٹے اور یہاں آٹھ (۸) سال خلوت و ریاضت میں بسر کئے۔[2]

اس کے بعد برہان‌پور میں قیام کے دیرینہ فرمان کی تعمیل کا وقت آیا۔ وہ برہان‌پور کی طرف متوجہ ہوئے اور حاجی‌پور (توابع برہان‌پور) میں قیام کیا۔ شہر کے حکام اور مشائخین کرام انہیں شہر میں لائے۔ یہاں ان کے واسطے گھر، خانقاہ، مسجد تعمیر ہوئیں۔

برہان‌پور میں قیام :

برہان‌پور میں شاہ باجن کے قیام کی مدت کا تعین مشکل ہے۔ چالیس (۴۰) برس کی عمر میں احمدآباد کے خواب، سفر اور بعد میں آٹھ (۸) سال تک قیام احمدآباد کو محسوب کیا جائے تو تقریباً پچپن، ساٹھ (۵۵ / ۶۰) سال ہوتے ہیں۔ گویا انہوں نے اپنی عمر کا نصف یا اس سے کم حصہ برہان‌پور میں گذارا۔

یہاں وہ زہد و عبادت، رشد و ہدایت میں مصروف ہوگئے۔ برہان‌پور میں شیخ حسام الدین (متوفی ۹۶۰ھ) نے علی متقی کو ان کا مرید کرایا تھا۔

«اولاً پدر والا قدر او را در عمر ہفت سالگی بخدمت شاہ باجن کہ در برہان‌پور سکونت داشت مرید کرد»[3]

شاہ باجن نے بقیہ عمر طالبان علم و معرفت کی رشد و ہدایت میں بسر کی۔

زہد و عبادت ان کے صحیفۂ کمال کے روشن ابواب ہیں۔ ان کی ذات تصوف اور علم باطن کا سرچشمہ تھی۔ ان سے ہزاروں سالکان معرفت فیض یاب ہوئے۔ برہان‌پور ان کے فیض و برکات کے نور سے منور ہوگیا۔ اور یہ فیض آج تک جاری ہے۔

شاہ باجن نوسو بارہ (۹۱۲) ھجری میں واصل بحق ہوئے۔ قطعات تاریخ وفات ملاحظہ کیجئے :

شاہ باجن در زمانش قطب بود
رخت خود را چون بسوئے حق ربود

---

1 ایضاً ص ۷۷ 2 اذکار ابرار ص ۲۱۴ 3 خزینۃ الاصفیاء ۳۳۰

از سر افسوس شد تاریخ آن
شاہ باجن عاشق اللہ بود

شاہ باجن نزد شاہ بے چگوں محبوب شد
سال تاریخ وفاتش در حروف خوب شد[1]

مقبرہ :

برہان پور میں شاہ باجن کا مقبرہ زیارت گاہ خاص و عام ہے ۔ مقبرہ، ایک وسیع احاطے کے شمال مشرق گوشے میں ایک خانقاہ سے متصل ہے ۔ احاطہ میں مغربی رخ پر سہ (۳) دری عالی شان مسجد ہے ۔

سنگ سیاہ کی مسجد اور مقبرہ فاروقی دور کی تعمیری یادگاریں ہیں ۔ عادل خاں فاروقی کو شاہ موصوف سے گہری عقیدت تھی ۔ سادگی اور استحکام مسجد کی دو ممتاز خصوصیات ہیں ۔ آھک پاشی نے اس کی خوب صورتی کو چھپا دیا ہے ۔

شمالی رخ پر سنگی حجروں کی ایک خانقاہ ہے جو موجودہ احاطہ کے بیرونی جانب شمال کی طرف رخ کئے ہوئے ہیں ۔ ان سے احاطہ کی وسعت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے ۔ جس کے نشانات زمانہ کے ظالم ہاتھ مٹا رہے ہیں ۔

ان حجروں کے بعد چند قبریں اور مقبرہ ہے ۔ گنبد کے داخلی دروازہ پر ایک فارسی رباعی کندہ ہے رباعی کے ارد گرد خوب صورت رنگین چینی پتھروں سے بیل بوٹے بنے ہوئے ہیں ۔ یہ کاشی کاری کا عمدہ نمونہ ہے ۔ مشرق رخ پر ایک خانقاہ ہے ۔ جنوبی رخ پر ایک بلند چبوترہ پر چند قبریں ہیں ۔

مسجد سے متصل گلی میں شاہ عبدالحکیم ابن شاہ باجن کا مزار ہے ۔

سجادہ نشینوں کی غفلت اور لاپروائی کی وجہ سے خانقاہ اور حجروں کی حالت شکستہ ہوگئی ہے ۔ مختلف اسناد سے جو اس وقت راقم کی تحویل میں ہیں، معلوم ہوتا ہے کہ مقبرہ کی نگرانی کے لئے راویر، خانہ پور، سنکھیڑا وغیرہ علاقے جو توابع برہان پور تھے ۔ شاہ جہان، اورنگ زیب اور شاہ عالم نے جاگیر میں دئے تھے ۔ ان جاگیروں کو ان کے مالکوں نے مع اسناد فروخت کر ڈالا ۔

---

1 تاریخ برہان پور ۱۰۳

اولاد:

خزائن رحمت (مملوکہ مولوی احکام اللہ صاحب برہان پور) کے ۱۷۶ پر مرقوم ہے کہ شاہ باجن کے پانچ فرزند اور دو لڑکیاں تھیں۔ لڑکوں کے نام یہ ہیں:

شاہ عبدالحکیم، درویش محمد، مدن صاحب، شاہ یحیی، شاہ بہلول صاحب

سید قطب عالم بن سید میران بخاری کے تذکرہ میں مولوی عبدالجبار خان صاحب نے لکھا ہے کہ ان کی والدہ شاہ بہاءالدین باجن کی بیٹی تھیں۔[1]

شاہ عبدالحکیم صاحب تصانیف تھے۔[2] ان کی ایک تصنیف "مطول شرح تلخیص المفتاح" کا ایک مختلف الخط نسخہ حضرت راز الٰہی کی درگاہ کے کتب خانے (برہان پور) میں محفوظ ہے۔

شاہ عبدالحکیم کے فرزند شیخ فرید صوفی منش شاعر تھے۔ فارسی اور عربی کی بہت سی درسی کتابوں کا اختصار اور انتخاب اس طرح کیا تھا کہ وہی ان مبسوط کتابوں کے معانی کا فائدہ دیتا ہے۔[3]

شاہ باجن کے نبیرہ۔ عزت اللہ۔ کی تخلیقی یادگار "مراۃ المسائل" فقہ میں ایک مبسوط کتاب ہے۔[4]

ان کی اولاد میں ایک اور بزرگ۔ شاہ اسداللہ قادری، کا تذکرہ اولیائے دکن میں مرقوم ہے۔ ان کے ترجمہ میں عبدالجبار خان صاحب نے کئی نام خلط ملط کر دئے ہیں۔

تصانیف:

شاہ باجن صوفی شاعر تھے۔ اُردو (قدیم) اور فارسی میں ان کے اشعار ملتے ہیں۔

---

1 تذکرہ اولیائے دکن جلد دوم ص ۱۰۷۸
2 گلزار ابرار ورق ۱۷۳ ب / اذکار ابرار ص ۶۰۳
3 گلزار ابرار ورق ۳۹۶ / اذکار ابرار ص ۶۰۳
4 دیکھئے راقم کا مضمون۔ سب رس مئی ۶۰ء

«خزائن رحمت اللہ» ان کی قلمی یادگار ہے۔ اپنے مرشد شاہ رحمت اللہ کے ملفوظات، ارشادات اور دیگر مشائخین کے اقوال و احوال جمع کئے ہیں۔ اس تصنیف میں توحید و معرفت کے اسرار اور رموز کا بیان ہے۔ حضرت موصوف نے جابجا اپنے ھندی دوہے اور اشعار نقل کئے ہیں۔ باجن کے اشعار قدیم اُردو کا مستند نمونہ ہیں۔ ان اشعار سے اس دور کی زبان اور اس کے کینڈے کی نشان دھی کی جاسکتی ہے۔ لسانی نقطۂ نظر سے ان کا مطالعہ دل چسپ اور اہم ہے۔

شاہ باجن سے منسوب ایک مثنوی «جنگ نامہ شلوار و پشواز و ساڑی» انجمن ترقی اُردو کراچی کے نیشنل میوزیم میں محفوظ ہے۔

میرے کرم فرما، عزیز دوست۔ کلیم اللہ انصاری۔ (برھان پوری) حال مقیم کراچی نے اس طویل نظم کی دو (۲) ازرہ بندہ نوازی و معارف پروری مرحمت کی ہیں۔

سطور ذیل میں اس کا تعارف، تبصرہ اور متن پیش کئے جا رہے ہیں۔

جنگ نامہ پشواز و ساڑی:۔

دکنی زبان اور اس کے روپ کے سلسلے میں زیر نظر مثنوی کا مطالعہ بڑا دل چسپ اور مفید ہے۔ زبان کے ارتقاء کے سلسلے میں معلومات افزا نتائج ہمارے سامنے آتے ہیں۔ مثنوی کی زبان قدیم ہے۔ اِملا کی طرز مختلف ہے۔

جس زبان کو ہم بولتے، لکھتے اور سنتے رہتے ہیں۔ اس کا تجزیہ ہمارے لئے نسبتاً آسان ہوتا ہے۔ اس پر غور و فکر میں سہولت ہوتی ہے۔ سوچنے سمجھنے میں دقت پیش نہیں آتی۔ مطالعہ کے آسان اور صحیح نتائج ہمارے سامنے آتے ہیں۔

دکنی زبان کا روپ جداگانہ ہے۔ اس کے رسم خط کے پردے قدیم ہیں۔ آواز اور قوت سماعت کے درمیان جب یہ پردے حائل ہوجاتے ہیں تو کئی دشواریاں پیش آتی ہیں آوازوں کے سکڑنے، پھیلنے، گھٹنے، بڑھنے کا اندازہ لگانا مشکل ہوتا ہے۔ نثر کی بہ نسبت نظم میں ان باتوں کا اندازہ لگانا آسان ہوتا ہے۔ وھاں اوزان اور قافیے، الفاظ اور ان کے تلفظ کے تعین کے سلسلے میں مدد دیتے ہیں۔ مگر قدیم زبان کے لہجے بھی مخصوص ہوتے ہیں۔ وہ صحیح طور پر وزن کی گرفت میں نہیں آسکتے۔ کبھی شعری ضروریات کی بناء پر لہجہ اور تلفظ میں تبدیلی ناگزیر ہوجاتی ہے۔ یہ باتیں دوسری دقتوں کو جنم دیتی ہیں۔ ان دشواریوں میں مختلف عوامل۔ حروف کا تبادل، تخفیف کا عمل وغیرہ مزید اضافے کرتے ہیں۔

املاء کی خصوصیات :۔

«جنگ نامہ» کے زیرنظر ۱۱۶۱ھ کے مکتوبہ نسخہ میں قدیم طرز کی املاء کی تمام خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ گمان غالب ہے کہ یہ نسخہ کسی قدیم نسخہ سے نقل کیا گیا ہے۔

دکن کے قدیم مخطوطات کے املاء کی عام طرز الفاظ پر اعراب لگانا ہے۔ اس عام روش کے خلاف زیر تبصرہ نسخہ میں اعراب نہیں ہیں۔ اعراب کی عدم موجودگی، الفاظ کے تلفظ اور نقطوں کے تعین میں دشواریاں اور الجھنیں پیدا کرتی ہے۔

«جنگ نامہ» میں املاء کی ذیل کی خصوصیات پائی جاتی ہیں :۔

(۱) کاف ۔ (گ) ۔ پر ایک مرکز لگایا گیا ہے۔

جنگ = جنگ
جھگڑا = جھگڑا
رگڑا = رگڑا
گنوار = گنوار

(۲) ٹ/ڈ/ڑ وغیرہ پر (ط) کے بدلے چار نقطے لگائے گئے ہیں۔

جھگڑا = جھگڑا
کٹ کٹ = کٹ کٹ
بڑی = بڑی
لاڈ = لاڈ

(۳) ڑ کے بجائے ر لکھا ہے۔

ساڑی = ساری

(۴) ہائے ہوز اور دو چشمی (ھ) میں کوئی تعریق نہیں کی گئی ہے۔

جھونٹے = جھونٹے
چپھتر = چھپاتی
بہانا = بھانا
بہلا = بھلا
کہر = گھر
بہاجی = بھاجی

(۵) یائے معروف اور یائے مجہول میں کوئی امتیاز نہیں کیا گیا ہے۔

کہ سوکن سون کوئن جو۔ جلتے / جلتی — آھی / آہے

(۶) کہیں دو لفظوں کو ملا کر لکھا ہے، کہیں الگ کر دیا ہے۔

اپسمیں، کسکوں، جگمیں

سان ٹینکی = سائین کی

ڈھانپ تے = ڈھانپتے

عینٹ تے = اینٹھتے

بی بیاں = بیبیاں

(۷) بعض الفاظ کو صوتی لحاظ سے لکھا ہے۔

بہار = باہر

مون = منہ

پہتر = پتھر

غوصا = غصہ

کوچ = کچھ

مسلے = مسئلے

کاں = کہاں

بوری = بری

نفا = نفع

پہین تے = پہنتے

بہوت = بہت

فضیتے = فضیحت

حضت = حضرت

تاہ بند = تہبند

خشامد = خوشامد

خشبوئی = خوش بوئی

اوٹ = اٹھ

دوکہ = دکھ

(۸) ق کا املا خ ہے۔

فرخ = فرق

(۹) ب/پ اور ج/چ میں کوئی فرق نہیں ہے —

بہن تے = بہن تے = پہنتے

جولی = چولی

کج / کوچ } = کچ = کچھ

بشواز = پشواز

کہ گوشت روٹی بولاؤو / پلاؤ ان کون کھلاے —

(۱۰) غیر مسقوط نون (ں) کی جگہ نون (ن) لکھا ہے —

ع کہ عیدان راتان جو گھر مین کیان

ع کہ دو نونمین اپنا حو دوزخ بھریان

کہیں نون عنہ نکال دیا گیا ہے، کہیں حشوی طور پر اس کا اندراج ہوگیا ہے اس سے وزن میں فرق نہیں پڑتا —

دو تین مقات پر کاتب نے 'ایعاد بندہ' سے کام لیا ہے —

عینٹ تے = اینٹتے = اینٹھتے

عیسا = ایسا

عکسر = اکثر

ص۹ پر صحنک کا املا س سے سہنک لکھا ہے —

لسانی تجزیہ -

دکنی زبان کا لسانی مطالعہ بڑا دل چسپ اور مفید ہوتا ہے ۔ قدیم مخطوطہ کی خواندگی میں معاون اور مددگار ثابت ہوتا ہے ۔ مختلف عوامل ۔ حروف کا تبادل، تخفیف کا عمل ۔ سے جو دشواریاں پیدا ہوجاتی ہیں ۔ ان کے حل میں آسانیاں فراہم کرتا ہے —

ذیل میں زیرنظر مثنوی کا لسانی تجزیہ پیش کیا جارہا ہے —

(۱) دکنی کی کلید (چ) اور حرف انکار ۔ نکو ۔ کا استعمال ملتا ہے —

(۲) دکنی میں جمع بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ اسم پر ان کا اضافہ کردیتے ہیں۔ صفات، عوامل اور افعال کی بھی جمع بنائی جاتی ہے —

اسماء کی جمع :۔

سوکنان، ازاران، ناریان، انکھیان، باتان، کٹاریان، غریبان، عورتان۔

افعال کی جمع۔

لگیان، اھیان، کتبان، گیان (گئیں)، کھڑیان، چلیان، ھویان (ھوئیں)

صفات کی جمع۔

بھوکی = بھوکیان
بھلی = بھلیان
ننگی = ننگیان
موٹی = موٹیان

حروف۔

ایسی = ایسیان

(۳) کہیں ا / ن / و / ھ، ہ / ی گرادئے گئے ھیں۔ کہیں ان کا اضافہ کردیا گیا ہے۔

کھانا = کھان (کھان) = غذا

ماباپ = ماں باپ
خشبوئی = خوش بوئی
خشامد = خوشامد
سبون = سبھون
اوڑنی = اوڑھنی
تجے = تجھے
سمجتا = سمجھتا
دیک = دیکھ
ھات = ھاتھ
سات = ساتھ
آدی = آدھی
بی = بھی
جیب = جیبھ
کوڑ = کڑھ
دکھو = دیکھو

سنا = سینا = سینہ
توں = تو
تھونکنا = تھوکنا
سونی = سنی
چھوری = چھری
کوڑ = کڑ = کڑھ
سوکھی = سکھی
مگرے = موگرے
خشبو = حشبو
سکت = سوکھ کر

(۴) ضمائر —

ضمائر کی مختلف شکلیں ملتی ہیں۔ ان میں سے کچھ ملفوظی اور کچھ صرف مکتوبی ہیں۔ ایک ملفوظی ضمیر کی کئی مکتوبی شکلیں بھی ملتی ہیں —

ان میں سے چند یہ ہیں —

میں، مجھ، مجھے، میرا، ھمارا ھمیں، تو، تون، تمن، تجھ، تمہیں، تمیں، آپن، آپیں، اپس، تنیں، یو، یون، وو، جو، جے، کیا، کتک، کسکوں، کیتا —

دکنی میں ن کے اضافے سے ضمیر کے مختلف روپ تیار کئے جاتے ہیں — ان سے بنیادی معنی میں فرق نہیں پڑتا —

(۵) متعلقات فعل —

دکنی ادب میں عوامل اور متعلقات فعل بھی کثیر تعداد میں ملتے ہیں- تلفظ اور رسم خط کے لحاظ سے ان کے مختلف روپ بن جاتے ہیں-

جیسے :—

کاں، کئیں، اگن، اگے، اگے، لگ، پچھے، پچھین، اپر، ہار، کن، کنے، سات، کتاں، کدھن، کدھین، تب، جیوں، اجھوں، اتا، ایتا، اتیاں، یوں، جو، جون، سار، سرس، نہ، نا، نے، نین، نشین، مت، نکو، پہ، پر، اُپر، او، ھو، ھور، ہو، سوں، ستی —

(٦) پیش کے بدلے، مضموم حرف میں و کا اضافہ کردیتے ہیں ـــ

بری / برا = بورا / بوری
سکھی = سوکھی
کچھ = کوچ
تجھے = توجھے
غصہ = غوصا
چھٹا = چھوٹا
چھری = چھوری

(۷) بھاری آوازوں کو ھلکی آوازوں سے ظاھر کرنے کا رجحان ملتا ھے ـ مثلاً

هات = هاتھ
سات = ساتھ
انجوا = انجھوا
مج = مجھ
بد = بدھ
حبیب = حبیبھ
سکنا = سیکھنا
پھونکڑی = پھکڑی / پھکڑی
سک = سوکھ
اوٹ = اُٹھ

(۸) عمل تقلیب کی چند مثالیں دیکھئے ـــ

چتر = چھتر
پھتر = پتھر
پھوڑ = پھوھڑ

(۹) نون غنہ اور نون بالا علان میں کوئی فرق نہیں ھے ـ الفاظ کے ساتھ نون غنہ کا حشوی اندراج بھی ھے ـــ

تو = تون
آپ = اپین، آپین
یو = یون
کو = کون
سو = سون

(۱۰) تشدید —

دکنی الفاظ میں حرف مشدد سے پہلے کی حرکت کھینچ کر بولی نہیں جاتی۔
وہاں تخفیف کا عمل کارفرما ہو جاتا ہے —

بتی = بتی
سچی = سچی
ننھی = ننھی

(۱۱) قافیہ بندی —

قافیہ بندی میں لفظوں کے مروجہ تلفظ کا لحاظ رکھا گیا ہے — جیسے :-
(پاس، خاص)، (صحی، کہی)، (بات، ھات)
(پاٹ، پات)، (بات، سات) —

(۱۲) ہندی الفاظ کثرت سے استعمال کئے گئے ہیں —

تعارف مثنوی :—

« جنگ نامہ » ایک مختصر تمثیلی مثنوی ہے — اس میں سوکنوں کی باہمی کشمکش اور اس کے خراب اثرات اور نتائج کا تمثیل کے پیرایہ میں بیان ہے — ضمناً قاضی کی رشوت ستانی کا ذکر معاشرہ کے عیوب پر ایک ضرب ہے — مثنوی میں کوئی خاص پلاٹ نہیں ہے — پشواز، ساڑی، چولی، ازار، تہبند، پیرھن وغیرہ اس کے تمثیلی کردار ہیں —

قصہ :—

قصہ یوں ہے کہ ساڑی اور پشواز دو سوکنیں ہیں — چند روز وہ مل جل کر رہیں — بعد میں، ان میں روزانہ کٹ کٹ ہونے لگی — ایک دن عجیب جھگڑا ہوا — پشواز نے اپنی برتری اور فوقیت کا اظہار کیا — ساڑی اور چولی کو گوار وغیرہ کہا — اس کے جواب میں ساڑی نے اپنی عفت اور پاکیزگی کا ادعا کیا — جواب الجواب میں پشواز نے اپنی آرائش اور ساڑی کی کثافت آمیری کا بیان کیا — پشواز کے جواب پر ساڑی بہت چراغ پا ہوئی —

دونوں میں باہم سخت لڑائی ہوئی — لڑتے لڑتے تصفیہ کی خاطر، وہ قاضی کے پاس پہنچیں، اس نے ان کو ٹال دیا —

ساڑی اور پشواز نے قاضی کی ضیافت کی — پشواز نے عمدہ اور بہتر غذا کے علاوہ کچھ رقم بھی نذر کی — قاضی نے اس کو دلاسا دیا — قاضی کا یہ عمل ساڑی پر گراں گذرا — قاضی کی ساڑی نے عبث خوشامد کی — قاضی کی طرف سے مایوس

ہوکر، ساڑی نے پشوازسے سخت لڑائی کی ٹھان لی ۔ دونوں میں شدید آویزش ہوئی مرد باہر سے آیا اور دونوں کو ڈانٹ ڈپٹ کر خاموش کر دیا ۔

چند روز بعد، چولی کو طیش آیا ۔ وہ دونوں پر برہم ہوئی ۔ تہبند اور ازار نے صورت حال کا جائیزہ لیے کر ان کو یہ مشورہ دیا کہ وہ پیرہن سے اپنے قضیہ کے تصفیہ کی درخواست کریں ۔

پیرہن کے پاس جاکر دونوں نے اپنا اپنا ماجرا سنایا ۔ اس نے دونوں کو نصیحت کی کہ وہ مل جل کر رہیں اور کسی کے بھکانے میں نہ آئیں ۔

پیرہن کی یہ نصیحت کارگر ثابت ہوئی ۔

مخطوطہ کی کیفیت :-

شاہ باجن کی زیرنظر مثنوی کا ایک نسخہ ۔ نیشنل میوزیم کراچی میں محفوظ ہے ۔ جناب کلیم اللہ انصاری (برہان پوری) حال مقیم کراچی نے لکھا ہے کہ مثنوی ایک کتاب کے ص۹۲ سے شروع ہوکر ص۱۰۷ پر ختم ہوتی ہے ۔ گویا سولہ (۱۶) صفحات پر محیط ہے ۔ سرنامہ پر مختلف نمبرات کا اندراج ہے ۔ بسم اللہ کے نیچے دوسطروں میں عنوان مرقوم ہے ۔

نسخہ آب زدہ، کرم خوردہ ہے ۔ مختلف جگہوں پر انجمن ترقی اُردو کراچی کی مہریں ثبت ہیں ۔

(الف) صفحہ ۱ پر سات اشعار کے بعد

( ب ) صفحہ ۲ اور صفحہ ۱۰ کے نیچے

( ص ) صفحات ۵ / ۶ / ۱۱ پر چند اشعار کے بعد، تقریباً دو (۲) انچ کی خالی جگہ پر ص ۱۶ پر اشعار کی تعداد درج ہے ۔ اخر میں ترقیمہ کی عبارت مرقوم ہے ۔

تمام شد

تمت

کاتب الحروف سید عبدالنبی ولد سید خواجہ علی ساکن خطۂ اندور چوں نقل ازکتاب عمو حسین صاحب نمود بتاریخ بیستم شہر ربیع الثانی ۱۱۶۱ھ « بمکان محمد افضل ابومحمد عرب تحریر یافت »

اِس تعارف اور تبصرہ کے بعد سطور ذیل میں مثنوی کا متن پیش کیا جارہا ہے ۔ متن میں املا میں چند تبدیلیاں کردی گئی ہیں ۔ مخطوطے کی لسانی خصوصیات کو برقرار رکھنے کی کوشش کی گئی ہے ۔



بسم اللہ الرحمان الرحیم

جنگ نامہ پشواز و ساڑی و چولی و تہبند و ازار و پیرھن گفتہ است —

سنو جھگڑا ساڑی هور[1] پشواز کا
عجائب یو[2] جھگڑا بڑے راز کا

کہ پشواز و ساڑی دونو سوکنا
کہ مسکی (کدا) کے سوکن بھلی نا کنا

کتک[3] روز هل مل کے دونو رهیاں
کہ کڑکڑ اپسمیں هو سککر کیاں

کہ موں[4] اپنا یک یک مڑوڑنے لگیاں
یک یکسوں یک یک جھگڑنے لگیاں

کہ کٹ کٹ جو دونو میں هونے لگی
کہ اڑا کے[5] هریک رونے لگی

کہ سوکن سوں سوکن جو جلتی آہے
یو سوکن سینے پر هو سلتی آہے

جب سوکناں اپسمیں هو لڑنے لگیاں
یک کے یک جھونٹے پکڑنے لگیاں

... ... ... ...
... ... ... ...

کہ پشواز ساڑی میں جھگڑا هوا
کہ یک رات دونوں میں رگڑا هوا

کہ پشوار کتیے سب میں، میں خوب هوں
کہ بی بیاں سبوں کی[6] جو میں روپ هوں

کہ بی بیاں دکھو سب یو میرا سلوک
میری پہن نے[7] سوں جو هوتیاں ملوک

---

1 هور = اور
2 یو = یہ
3 کتک = کئی
4 موں = منہ
5 اڑا کے = چلا کر
6 سبوں کی = سبھوں کی/سب کی
7 پہن نے = پہننے

کہ اوڑنی[1] چھتر[2] منجہو دائم اہے
بڑا ناؤوں[3] میرا جو قایم اہے

بغیر از چھتر میں حو رھتی نہیں
کہ مجسو تبہی تیری کسکون کہنے نہیں

رنگارنگ پشواز چنتی ہوں میں
ازاراں جو مشروکی ھیں نی ہوں میں

جب ساھیں[4] میرا مجکوں کرتا ھی پیار
تب ساڑی ہور چولی کہتے گنوار

اول جواب ساڑی دادہ

سنی بات ساڑی نے افسوس کرے
کئیے اوسکون سوکن گنوار کیون کہیے

پنواتی ہے ہروقت ہریک گھڑی
کہ ساڑیاں نسون دنیا نمین میں ہوں بڑی

کہ دونو اپسمین ھمین سوکنان
بہلی ہور بری کسکون کوئی ناکتان

مرد[4] کون کئیے کسکوں مت تو چڑا
کہ دونو ھمن میں ہے عکس[5] برا

اگر یک سوتی ہے سائیں[4] کے پاس
کہ اس وقت ہوتی ہے دوسری نراس

تون پشواز بی بیان کے لیتی شرم
کہ ساڑی ہور چولی میں بہوت ہے دھرم

تو ان کی جون کھو لیتی ہے ھیگی دنے؟
نہیں ہے شرم کوچ بہی تیرے کنے

---

1 اوڑنی = اوڑھنی
2 چھتر = سایہ
3 ناؤوں = نام
4 ساھین/سائیں/مرد = شوہر، مالک
5 عکس = مخالفت

تون ناریسون اڑتی تجے مار نین
شرم لیتے ہی نیان کی کوچ عار نیں

کہ رکھتی ہی نیان کی حو میں سب شرم
کہ پنشوار کو پہنے میں نیں کوچ دھرم

چھپاتی ہوں میں عیب عریاں مے
پوچھو جاؤ یو بات ناریاں کے

کہ ہی نیان کی میں سب سرم ڈھانپتی
کہ ننارا اتانب حو میں کانپتی

کہ میرے دھنی[1] کا بڑا سحپو بند[2]
کہ رکھتی ہوں ساڑی تلے تاہ بند[3]

کہ حھوٹے طوفاں تجپو لتی نہیں
نعیں دیکھے انکھیاں سوں کہتی نہیں

کہ ہی نیان کی مجلس ہیں آتی ہے توں
کہ ڈھولکی ان کی لے کے گاتی ہے دوں

کہ حب آکے مجلس میں، میں بیٹھتی
مجے دیکہ کر چپ کے توں عینٹ تی[4]

توں سان ٹینکی[5] خاطر تیار ہوتی ہے
اول بیعے میں لکڑی کھلا لیتی ہے

کہ س بے حیائی کی میری توں بات
کہ کرتوں کرالیتی درری کے ہات

کہ سستی نہیں توں ہمارا کیا
کہ تجسو نہیں کوئی اور بے حیا

اگر کوئی پوحھتا تجے کیتی پاٹ[6]
توں ہیگی سوں کہیتے منجی سات بات

اگر کوئی سمجتا نہین تیری بات
نکاح کرتی ہندواو سے کہتی پاٹ

---

1 دھنی = شوہر، مالک
2 بند = قید
3 تاہ بند = تہبند
4 عینٹ تی = اینٹھتی
5 سان ٹینکی = سائیں کی
6 پاٹ = شادی

شرم پر میرا جیو کرهون نثار
میرا نائون ساری بی بی سازدار

تیرا نائون پشواز اے شهرولا (؟)
کہ دنیا میں اتنا کرنے کلا[1]

پهڑالیتی اول تون درزی کے هات
شرم نین هے تجکون تیری کیا هے بات

کہ بی بیان شرم کیان، کوئی پوچهو یو بات
شرم کے بی بیان کونکو تیرا سات

شرم کی بی بیان کون جو میں پیاری هون
شرم پر میرا جیو میں واری هون

حکم حق کا منج پر جو فرمان هے
شرم پر میرا جیو قربان هے

دنیا نمیں جو هیں جب سون پیدا هوئی
دئیے جسکون ماباپ اوس گهر سوئی

کہ میرا تون شکوا کی کرتی سدا
کہ سب میں بهر یا عیب، بے عیب خدا

کثیی میں خدا سون کہ اے کردگار
شرم پوش بی بیان کا تون پروردگار

جواب پشواز داده

سنی بات، پشواز دیتیے جواب
تون جل جل کے مجسون کے هوتی کباب

تیرے باپ کا میں عیسا[2] کیا لیتی
کہ جگسمین میرے تون فضیتے[3] کیتی

فضیحت تون کرتی نہ کیتے ترس
کہ آخر کون تجسون جو میں هون سرس[4]

---

1 کلا = شور
2 عیسا = ایسا
3 فضیتے = فضیحت
4 سرس = شیرین

کہ سوکن کون دیکھے سو دل میں جلے
اوجڑ[1] کٹیے یو سوکن منجے کان ملے

کہ مجہ میں ہور تجہ میں فرخ[2] ہے بڑا
تون پانی کا لیاتی ہے سر پر گھڑا

منجے بہوت خواہش لیتے اہیں؟
بہوت[3] آرزو سون جو سیتے اہیں

بھلا جھل کتاریان لگاتیان منجے
میرا کی عکس[4] دیکہ آتا توجہے

کلیان پھول مگری کیان چنتی ہون میں
تورے ہار رنگ رنگ کے پنتی ہون میں

شکر ہور برنج[5] روز کھاتی ہون میں
عطر ہور مشک روز لاتی ہون میں

کہ حشبوئی[6] سینے پر جو لاتی ہون میں
تب سائین کے پاس جاتی ہون میں

کہ سائیں مرا مجکون کرتا ہے پیار
کہ ہوتی تون دلگیر، تون روتی ہے زار

کہ ساڑی ہے تون، تجکون کوچ نوج[7] نین
کہ تیرے کیے سون منجے کوچ نین

ہمیشہ ٹھسک میرا دیکتی ہے تون
کہ میرا تزک دیکہ جلتی ہے تون

ہمیشہ چلن میرے ایسے اہے
مجے کوئی بوری[8] کیتو کیئے اہے

چھتر[9] بی بی ہے ناؤوں میرا سنو
کہ سوکن ہون مجکون بڑی کر گنو

---

1 اوجڑ = خراب، برباد
2 فرح = فرق
3 بہوت = بہت
4 عکس = مخالفت
5 برنج = چاول
6 خشبوئی = خوشبو
7 نوج = شرم
8 بوری = بری
9 چھتر = چتر

بوری[1] پاس آتی ہے ساڑی کنے
کہ دن رات رہتی ہے کو بر[2] منے

انباڑے کی بھاجی جو کھاتی ہے تون
کہ چکھکے[3] اُپر پٹ[4] گاتی ہے تون

اگر کوئی یک بات پوچھے توجھے[5]
تو سو بات میں یک بات ناتوں بوجھے

یو سوکن پھوڑ[6] گھر میں کان آئی تے
مرد میں ہور مجھ میں جدائی بھائی تے

مجے دیکم کر کوئی عکس مت کرو
کہ سوکن کی انکھیان میں ماٹی پڑو

جواب ساری کفت

سنی بات ساڑی نے اپسمین جل
کہی اُسکون سوکن تون قاضی کنان[7] چل

دونو مل کے قاضی کنان لڑتیان گیان
کہ رورو کے قاضی کو دوکھ[8] سب کیان

اول مجکون کیتا پچھے کر تجے
نین دیکم سکتی تون سوکن منجے

بالا گھاٹ کی ہون میں یا کاڑی کی میں ؟
کہ سادی ملک زادی ساڑی ہون میں

بھلا ہور بورا[1] مجکون اتا نہیں
کہ نغرا تیرا مجکون بھاتا نہیں

کہ میری ہور تیری نہیں کوچ[9] لڑائی
کہ آپس سون آپین تون کرتی لڑائی

---

1 بوری / بورا = برا
2 بر = شرم گاہ
3 چکھکے = چرخی
4 پٹ = گیت / نغمہ
5 توجھے = تجھے
6 پھوڑ = پھوڑ
7 کناں = کنے = پاس
8 دوکھ = دوکھ
9 کوچ = کچھ

کہ جس روز دونو اپس میں لڑیاں
کہ قاضی کیاں[1] جا دونو هات جوڑ کھڑیاں

سنو حضت[2] سوکن سوں میں هوں بڑی
کہ جن ناحق چڑوں[3] کو دانتو لڑی

کرو تم همارا عربیان کا نیاؤ
موافق کتاب کے یو جھگڑا چکاؤ

کئیے قاضی دونو تمیں آج جاؤ
عدالت کے روز دونو التہ آؤ

شرم چھوڑ قاضی کے اگمین[4] لڑیاں
دونو آکے گھر کون جو بھوکیاں[5] پڑیاں

عدالت کے روز دونو آکر کھڑیاں
نسیان هوکے قاضی کے اگمیں پڑیاں

کہ دونو نیں قاضی کو دوکھ سب کیاں
هین کوڑ[6] اپسمیں سوسک کر[7] کیاں

... .. ... ...
... ... ... ...

کئے قاضی سمجا کے دونو کون یوں
نسیان هو زمیں پر یو پڑتیاں هیں کیون

نسیان هو زمین پر نکو تم پڑو
کھڑیاں هوکے مجسون دو باتان کرو

کھڑیاں هوکے دونو حقیقت کیاں
دبانمیں همیں آکے دوکہ سون جیاں[8]

کہ حضرت تمین خوب انصاف کرو
موافق شریعت کے مسلے[9] پڑو

---

1 کیان = کے یان = کے یہاں
2 حضت = حضرت
3 چڑ = غصہ
4 اگمین = سامنے
5 بھوکیاں = بھوکی
6 کوڑ = بے وقوف
7 سوسک کر = برداشت کر کے
8 جیاں = جیئے
9 مسلے = مسئلے

بچار کر کے قاضی نے بولے یو بات
میرا کوئی کرم دیو دونو نمین هات

اول میری کھیسے[1] میں جیکی[2] بھرو
پچھین مجھ کون بولو کہ انصاف کرو

میری بات پختی[3] ہے نہین ہے کچی
جو کوئی مجکون دئیگی سو ہویگی سچی

ھنین تو تمین دونو پشتائیان گیان[4]
فضیحت تمیں ہوکے گھر جائے گیان

دڑیان دونو جیو میں کہ اب کیا کریں
کہ قاضی کی مہمانی کوچ بھی کرین

کہ قاضی کون ساڑی نے گھرکو بلائین
کہ ٹھومرا ہور ساگ روٹی کھلائین

کہ پشوار قاضی کون مہمان بلائی
کہ گوشت روٹی پولاؤو[5] ان کون کھلائے

کہ قاضی کے پشواز ضیافت کیتے
روپے سات قاضی کون رشوت دیتے

ہوئے قاضی دل بیچ خوشحال بھوت
کہ بولے کہ پشواز تون دڑنکو

کہ اب تون کسے سون بی کچ دڑنکو
کہ خاطر کون آپنے جمع کر رکھو

عجب یو بات قاضی کی ساڑی سونی[6]
کہ ساڑی نے سرکون جو اپنے دھنی

چلی آئی ساڑی نے قاضی کے پاس
کہ حضرت تمہاری منجے بھوت تھی آس

---

1 کھینسے = جیب
2 جیکی = پینشن / ذریعہ معاش مراد روپیہ
3 پچختی = پختہ
4 پشتائیں گیاں = پچھتائینگی
5 پولاوؤ = پلاؤ
6 سرنی = سنی

کہ پشواز کون تمنے دلاسا دئے
کہ انصاف میرا نہیں کچ کئے

کہ ساڑی نے قاضی کون یوں کرکھے
کہ حدمت تمہاری میں بہوت دن رہے

کہ سایہ تمہاری میں ہم رہتے تھے
بھلی بات ہمکون حو تم کہتے تھے

کہ شیروں کو حصرت چڑئے کی جیب[1]
کہ پشواز سوکن ہوئی میری ریب[2]

کہ قاصی کے ساڑی نے پاؤں پڑی
شرم رکھنا حصرت کہ میں ہوں نڑی

کہ قاضی کہئے ساڑی ناداں توں
کہ میرا امر حوب پہچاں توں

کہے قاصی پاؤں نکو توں پڑوں
کہ انصاف تیرا کیا پتھر کروں

کھلائی مجے توں و[3] ٹھومرا ہور ساگ
کہ حلنے لگی میری تلوؤں کوں اگ

حواب دئے قاصی پیٹ توڑ کر
لیئے رشوت آشانی دئے چھوڑ کر

کہ قاصی نے جھگڑے سوں ٹالا کئے
کہ رشوت لئے موں اپنا کالا کئے

حو کوئی قاصی ہو رشوت بہوت لئیگا
حدا پاس جواب جاکے کیا دئیگا

جو قاضی ہوکر رشوت بہوت کھائیگا
کہ دوزخ میں بےشک چلئے جائیگا

جس قاضی کے پاس عدل انصاف ہے
کہ عالم میں اوسکے جو اوصاف ہے

---

1 جیب = زبان

2 ریب = مخالف

3 و = وو = وہ

پرہیزگار قاضی جو عادل اہے
خدا ہور رسول اوس سوں راضی اہے

جو کوئی قاضی قضا یو سنتے آہیں
کہ دلگیر ہو منجہو جلتے آہیں

نہیں کوچ حرف اس میں تکرار کا
کہ میں پیرزادہ ہوں قندھار[1] کا

ہریک قاضی محسوں جو پندار ہے
وطن میرا دکن میں قندھار ہے

ایسیاں باتاں قاضی سوں ساڑی نے پائے
کہ دلگیر ہوکر چلی گھر کوں آئے

---

1 قندھار =

حیدرآباد سے شمال مغرب میں ۱۲۰ میل اور ناندیڑ سے تقریباً ۳۰ میل کے فاصلہ پر ایک قدیم تاریخی شہر ہے پانڈو کی اولاد میں سے ایک راجہ کنھر نے اس کو آباد کیا تھا اور کنہار نام رکھا تھا - اس پر مختلف ہندو راجہ حکومت کرتے رہے -

۷۲۲ھ میں سلطان غیاث‌الدین تغلق نے ملک فخرالدین کو ورنگل پر حملہ کرنے کے لئے روانہ کیا - پہلی مرتبہ اس کو شکست ہوگئی دوسری مرتبہ ورنگل فتح ہو گیا - سلطان محمد تغلق نے شہاب سلطان الخاطب بہ نصرت خان کو قندھار کا حاکم مقرر کیا- اس نے ایک پختہ قلعہ تعمیر کروایا - قلعہ کے پچھلی دروازے کے بائیں جانب کی محراب میں سب سے پہلا اور قدیم کتبہ ملک سیف‌الدولہ کے دور حکومت کا ہے - جس پر ۷۴۴ھ کندہ ہے - ۷۲۰ھ سے ۷۴۸ھ تک دکن سلطان تغلق کے زیر اثر رہا - بعد میں قندھار پر سلاطین بہمنیہ کا قبضہ ہو گیا - پھر بریدیوں اور ۹۹۰ھ میں برہان نظام شاہ کا قبضہ ہوگیا- ۱۰۰۳ھ میں ابراہیم عادل شاہ کا قبضہ رہا - ملک عنبر کی یادگار تعمیرات ہیں- قندھار کے کئی آثار قابل دید ہیں -

تفصیل کیلئے ملاحظہ کیجئے —

(۱) تاریخ بیجاپور (۲) انوارلقندھار (۳) بزرگان قندھار

[اکبرالدین صدیقی]

ہوی لاعلاج ساڑی سب بات سون
فکر یو بچاری آدی[1] رات کون

میرا کچ علاج اب تو چلتا نہیں
بعیر از لڑے مجکون ستا نہیں

کہ پشوار سوکی سوں میں ہوں بڑی
کہیلے کاشتا[2] لڑے اکر کہڑی

کہ جب ساڑی لڑنے کوں آکر کھڑی
کہ پشوار تب جیو میں ڈرنے لگی

کہ ساڑی بے لڑے کون تیار ہوئی
کہ پشواز سد(ھ)[3] اپنی بہول کر کہئے

کہ ساڑی کہیے میں ہوں شکر بی بی
کہ لئوں بال جھوںٹے کے تیرے آبھی

کہ پٹا و پیٹے[4] دونو میرے باع
لڑکوالی[5] میں ہوں مجے نہیں دماع

خشامدی[6] تیری جو کرتی ہوں میں
کہ اپنے شرم کوں جو ڈرتی ہوں میں

کہ ساری عمر میں ہو تجسوں روٹہئے
تیرا ناؤوں پشوار چانک چھوٹے

کہ پاکی ہور ساکی[7] سنوارتی ہوں میں
کہ بی بی کی صحنک[8] ہو کھاتی ہوں میں

بزرگی میری تجسون بہوت ہے بڑی
توں درزی کی اگمیں[9] میں ہو جاکر پڑی

---

1 آدی = آدھی
2 کہیلے کاشتا = کاشتا کھولے
3 سدھ = حواس
4 پٹا و پیٹی = شکم بند اور کمربند
5 لڑکوالی = لڑنے والی
6 خشامدی = خشامد
7 ساکی = عت = ساکھی
8 بی بی کی صحنک = حضرت بی بی فاطمہ کی نیاز، اس نیاز میں پاک، پاکدامن، سادات عورتیں شریک ہوتی ہیں۔
9 اگمیں = آگے / سامنے

کہ جھگڑے میں کالیان سوں ٹھاٹے[1] نہیں
لڑائی میں شکرپان بانٹتے نہین

کہ لاتاں موکھیاں[2] بہوت دونو میں ہوئے
کہ اوس روز دونو میں تے[3] کنیا[4] موئے[5]

کہ ہریک نے دیکھے سو ایسا کہے
بڑا دوکہ[6] دنیانمین سو سوکن کا ہے

کہ اس سون بڑا دوکہ دنیانمین نہین
بھلی بی بی گھر چھوڑ کیون جائیگی کہیں

اچھے[7] لگ نکاح کے و[8] جانے کے نئین
وو بل کے میں اوکوچ نہاٹنے[9] کی نئین

کہ کم‌زات عورت جو حوب کھائیگی
بوری[10] وقت کون او چھوڑ جائیگی

کہ اشراف بی‌بیان جو اشراف ہیں
بھلے ہور بوری وقت کیاں سات ہیں

لڑائی سوکنا کی ہے ہریک کہیں
بغیر از فضیتے نفا[11] کوچ نہیں

کہ ماباپ مہر پیار مجکون کئے
کہ سوکن ہو مجکو آپس چپ دئے

کہ سوکنا کا دوک کسکون کیا کھوے کہوں
بڑا دوک سوکنا کا کیوں کر جیوں

جب سوکن کے پاس خاوند سوتا آہے
میرا سینا اوس وقت پھوٹتا اہے

---

1 ٹہاٹنا = بھاگنا
2 لاتاں موکھیاں = لات مکے
3 میں‌تے = سے
4 کنیا = کوئی
5 موئے = مر گیا
6 دوکہ = دکھ
7 اچھنا = ہونا
8 و = وو = وہ
9 نہاٹنا = بھاگنا
10 بوری = بری
11 نفا = نفع

منجے چھوڑ کر خاوند سوتا آہے
کہ اُس وقت میرا جیو جلتا اہے

منجی چھوڑ کر حاوند سوتا کہیں
کہ اس وقت منجے دیکھے جاتا نہیں

منجے کوئی بھلی کنیا[1] کوئی کو[2] بری
کہ جا دوڑ سوکن کوں ماروں چھوری[3]

و لیکن شرم کوں ہو ڈرتی ہوں میں
کہ آپس میں کوڑ کوڑ[4] کے مرتی ہوں میں

یو کانٹا سینے سوں نکلتا نہیں
میرا یہاں علاج کوچ چلتا نہیں

منجی خویش قبیلہ یو کیا کرنا سب
مروں کی تو یو دوکہ جاویگا تب

میرے پاس حاوند سونے آئیگا
میرا دوکہ تب سب نکل جائیگا

کہ سوکن انکھیاں میں جو لگتی بوری
کیوں آتا کہ جا دوڑ ماروں چھوری

کہ یک یکمیں عورتان ہو کرتیاں مکر
کہ بانٹیاں ہیں بیبیاں گھر بہ گھر شکر

بوریاں عورتاں عکسر[5] یو کرتیاں کلام
مردکوں دغا دے کے کرتیاں حرام

مرد ہوکے عورتوں کے کنئے میں[6] چلے
کہ دوزخ میں آخر کوں بے حد جلے

عورتوں کی مکر سوں جو بس چپ ہوا
ان کیدکن عظیم[7] یو خدا نے کہیا

---

1 کنیا = کہے
2 کو = کہو
3 چھوری = چھری
4 کوڑ کوڑ = کڑ کڑ
5 عکسر = اکثر
6 کنئیے میں = کہنے میں
7 «تمہارا مکر بڑا ہے» آیت سورۂ یوسف

بھلیاں[1] بی بیاں عارف جو دانا آہیں
نصیحت ہے ہر ہٹ سون فارغ آہیں

جو عورت مردکون جو راضی رکھئے
اوسے بہشت ہوئے اور رہیگی سوکھی[2]

بھلیان نیک بیبیان کون ہویگا ثواب
بہشت میں چلیاں جائیگیان بے حساب

جو عورتان لڑاک ہور جنجال ہیں
کہ دونو جہان میں جو بےحال ہیں

یک پر جو یک اوٹ[3] دوڑنے لگیان
انگن میں نکل کر جو لڑنے لگیان

ننگیان ہوکے دونون جو لڑتیان[4] اتھیان
پھسلتی ہور دوڑ لپٹتیان اتھیان

کہ دونو اپس میں جو ہایل ہویان
کہ لڑلڑ کے دونو جو گھائیل ہویان

یک کون جو یک گالی دیتیان[5] اتھیان
ننگیان ہوکے دونو جو لڑتیان اتھیان

چھوڑانے کو ہمسایہ نا آسکے
کہ دونوں کے پونکڑی[6] جو ہونے لگے

کہ لڑلڑ اپسمین جو کل کل[7] کیان
کہ ساڑی ازار دونو کھل گر پڑیان

... ... ... ...
... ... ... ...

کہ دونو اپسمین جو لڑتیان اتھیان
مردکون جو دونو بھی ڈرتیان اتھیان

---

1 بھلیاں = بھلی
2 سوکھی = سکھی
3 اوٹ = اوٹھ
4 لڑتیان = لڑتی تھیں
5 دیتیان = دیتی تھیں
6 پونکڑی = بھوکڑی = بھگڑی
7 کل کل = شور و غل

یک پر جو یک اوٹ کے دوڑتے اتھے
دھما چوکڑی دونوں میں ہوتے اتھے

یکایک مرد آیا او بہار[1] تھے[2]
کہ یک یک کون یک یک پچھاڑ[3] مارنے

مرد آکے بہار سون حو دیکھنے لگیا
اوپر سون مرد بھی جو ٹھونکنے لگیا

عوصا اپنے دل کا حو کارنے لگیا
پکڑ چونٹے دونو کون مارے لگیا

کہ لڑتیاں دونو کون دیکھنے لگی
حلق دیکہ دونو کون تھونکنے لگی

کہ لڑلڑ ہریک کا جو سر پھوٹیا[4]
تب دونو کون حاوند زور زور کوٹیا[5]

... ... ... ...
... ... ... ...

... ... ... ...
... ... ... ...

تب دئیے دئیے جو دونو نے کرنے لگیاں
مردکون تب دونوے ڈرنے لگیاں

کہ لڑلڑکے اپنے فضیتے کیاں
بچھانے[6] میں اپنے جو ھک ھک لیاں

مردکون کتیاں دونوں یکبات سنو
ایتال[7] بھر لڑینگیاں تو مارو جیون

کہ رو روکے سوکناں یں باتاں کیاں
سلام کرکے دونوں بھی اوٹ کر گیاں

---

1 بہار = باھر
2 تھے = سے
3 پچھاڑ مارنا = گرانا
4 پھوٹیا = پھوٹا
5 کوٹا = مارا
6 بچھانے = بچھونے
7 ایتال = اب

## جواب چولی دادہ

بہت دن پچہین[1] بات چولی سنی
کہی سوکنان تمسوں میں ہوں نہنی[2]

سونے[3] بات جس روز کٹ کٹ کئے
کہ جھگڑے تمارے میں، میں کج نہ تھی

غوصا[4] کرکے اس روز کھانا نہ کھائے
سنا[5] کھول لڑنے کون دوڑتے جو آئے

کئے بات دونو کون اے سوکنان
میرا ناؤون جھگڑے مین تم کیون لئیان

میرا نائون جھگڑے میں تون کیون لیتی
نہ کس کا سیتے میں نہ کس کا لیتی

کہ چولی جنہین کئیے ہے گنوار
کہ بیبیان میں ہوگی ہمیشہ وو خوار

پہر چار سون سات تمہارے میں رہے
گنوار کرکے سوکن منجی کیئوں کہئے

تمارا کدھیں میں کج کھائی نہین
کہ جھگڑے تمہارے میں آئی نہین

جو سوکن سون لڑلڑ کے مجسون رہے
کھڑی میں فصیحت کروں گی اوسے

میری تیری صحبت کون مدت ہوئی
کہ جگ سوکن مجکون گنوار کیون کہی

کہ چولی بوری[6] کرکے نا کوئی پہنیے[7]
کہ تو بری ہے لٹکین گے اوس کے سیبے[8]

---

1 پچہین = پیچھے / بعد
2 نہنی = ننھی / چھوٹی
3 سونے = سنی
4 غوصا = غصہ
5 سنا = سینہ
6 بوری = بری
7 پہنیے = پہننے
8 سیبے = سینہ مراد پستان

سینے بند پنینا[1] میرا خاص تھا
کہ دونوں مین میرا جو اخلاص تھا

کہ سوکن کے ھٹ سوں منجے کئے بوری
منجے توں گوار کہئے سوں توں کوں بھلی

منجے توں گنوار کہنے ھوتی کوں
لڑے والیاں کوں حوب کہتا ھے کوں

دونو سوکناں منحکوں مانتیاں[2] اتھیاں
سینے پر منجے کھینچ باندتیاں اتھیاں

کہ کھنچ باند چولی بناتیاں[3] اتھیاں
کہ حانوں میں ایکوں کلاتیاں اتھیاں

منجی کھینچ باندے[4] سوں ھوتیاں ھے جان
منجے کوئی بوری کئے تو کاٹوں گی کان

عارف شاہ ! جن نے یوں کرکھے
کہ سب چولی عورتوں کی جو بانور اھے

محر کا اصل کھان[5] کھچڑی اھے
حسے سینا[6] نیں سو وو ھجڑی اھے

جواب تہبند و ازار دادہ

کہ تہبند و ازار مل کے دونو کہے
کہ دو دن کا جینا دنیانمین جو ھے

کہ دونو اپسمین جو لڑتیاں اتھیاں
یک کا جو یک عیب کاڑتیاں اتھیاں[7]

اپسمیں اپین جو لڑتیاں ھین گی
کہ اپنا جنم دوکہ[8] میں کھوتیاں ھین گی

---

1 پینا = پہننا - لباس
2 مانتیاں اتھیاں = مانتی تھیں
3 بناتیاں = بناتی تھیں
4 باندے = باندھے / باندھنے
5 کھان = کھانا / غذا
6 سینا = مراد پستان
7 کاڑتیاں اتھیاں = نکالتی تھیں
8 دوکہ = دوکھ

یک کا جو یک عیب کے کاڑتیان
کہ لڑتیان اپسمین جو جھک مارتیان

تمھارے یو دوکہ کوئی جانتا نہین
کہ قاضی نین جھگڑا چوکا یا نہین

سنو بات میری رکھو دل منے[1]
نہین تو دونو جاؤ پیرن[2] کنے

کہ خاطر میں دونو کے آئی یو بات
جھگڑتیان چلیان گھر سوں دونو یو سات

پیرن پاس دونو یو لڑتیان گیان
کہ رو رو کے یک یک نے دوکہ سب کئیان

یو دوکہ سب ھمارا کہیں کس کے پاس
نہ ششرا[3] رھیا گھر میں نا رہے ہے ساس

کہ اس شہر میں پیرھن تون بڑا
ھمن دونو سوکناں کا جھگڑا چھوٹا

کہ لڑلڑ ھمارا حلق سب سوکیا[4]
ھمارے سون دنیا نمین نین کوئی دوکھیا[5]

جواب پیرھن دادہ

کہ پیرن کیا[6] بات دونو کوں یوں
کہ آیان ھیں گھر کون میرے آج کیون

کہ آیان ھیں گھر کون تمن میرے پاس
کہ دونو تمن کی کیا تھا میں آس

تمارا پڑوسی ہو رھتا ھون مین
بھلی بات تم کون جو کہتا ھون مین

---

1 منے = میں
2 پیرن = پیرھن
3 ششرا = سسرا
4 سو کیا = سوکھ گیا
5 دوکھیا = دکھیا / غم گین
6 کیا = کہا

کہیا میرا خاطر نہ لیا مان تمیں
کہ آخر سزا اپنے پایان تمین

اپس میں تمیں لڑکے عیب کیان
فضیحت تمین ہوکے گھر گھر پھریان

اتال[1] نے[2] تمین دونو پکڑو عقل
کہ ہوئیگی تماری جو گھر گھر نقل

کہ بہانے بہانے کے پکوان گھر میں کیان
کہ دونو تمین اپنا جو دورخ بھریان

کہ عیدان براتان[3] ہو گھر میں کیان
کہ ہیں اتنا ٹکڑا مجھے نین دئیان

کہ دونو تمیں مجسوں کھوٹیان ہوئیان
چکولیاں چوئی کھا کر موٹیان ہویان

[4] ... ... ... ... ... ...

... ... .. ... ... ...

کہ پیرن کیا بات میری سنو
پکاؤو، کھاؤو، گھر میں پونگڑی[5] جیو

چپ اپسمیں ...... یو روتیاں ہینگی
اپنا جنم دوکھ میں کھوتیاں ہین گی

کہ سوکناں کے جھگڑے کا ٹانٹا ہوا
شرم سوں مرد سک کر[6] کانٹا ہوا

تمہارا مرد بہوت کوڑتا اہے
کہ جیوں دیکہ پانو ٹھور چھوڑتا اہے

مرد نے سرا اپنے پایا اہے
کہ دو عورتاں کرکے پشتایا اہے

---

1 اتال = اب
2 نے = نے
3 براتان = شب برات
4 آب ردہ شعر پڑھا نہ جا سکا ......
5 پونگڑی = پھگڑی
6 سک کر = سوکھ کر

کہ لڑلڑ تمین دونو روتیان اھین
عقل میں تمین دونو کوتیان اھین

شرم اپنے کچ نہین سمجیتان اھین
کہ سب عورتان مل جوتھونکیتان اھین

کہ اپسمین اپنے کے لڑتیان تمیں
فضیتے مرد کے کے کرتیان تمین

یک کون تمین یک نکو کچ کہو
کہ گھر میں تمین دونون سک[1] سون رھو

نصیحت تمین کس کی سکنان[2] نہین
بغیر یک ہوئے جھگڑا چکتا نہین

آدھی رات لگ، تم سمجتیاں نہین
بغیر کھائے لت[3] چوپ یو سوتیان نہین

مرد کون دو عورتان کا کوچ سک نہین
بھلا ہے مرد جائے یکے کتین[4]

وگرنہ اس عورتوں سون دل توڑ کر
بھلا ہے مرد جائے گھر چھوڑ کر

کہ لڑ سوکنان کی سینے سب ھیکے
سوی شاہ ناجن یو جھگڑا لکھے

کئے شاہ ناجن ھیں قصا تمام
سلام علیکم علیکم سلام

* تمام شد *
تمت

کاتب الحروف سید عبدالنبی ولد سید خواجہ علی حسن ساکن خطہ اندور، چون نقل از کتاب محمود حسین صاحب نمودم بتاریخ بیستیم شہر ربیع الثانے ۱۱۶۱ ھجری بمکان محمد افضل ولد محمد عرب تحریریافت۔

---

1 سک = سکھ
2 سکنان = سیکھنا
3 لات لکڑی
4 یکے کیتین = ایک کے پاس

# شیخ محمود خوش دھاں

پروفیسر محمد اکبرالدین صدیقی

بیجاپور روضۃالاولیا ہے ـ یہاں کئی بزرگان دین اور اولیائے کرام آسودہ ہیں ـ انھیں میں شیخ محمود خوش‌دھاں ہیں جن کی شہرت ان کے رسالے معرفت السلوک کی بنا پر ہوئی ـ اس رسالے کے خطی نسخے تقریباً ہر بڑے کتب خانے میں ہیں اور یہ دو دفعہ شائع ہو چکا ہے ـ

شیخ محمود شیخ داؤد قریشی کے صاحبزادے اور بدرالدین بدر عالم حبیب‌اللہ بیدری کے نواسے تھے[1] ـ ان کی ولادت بیدر ھی میں ہوئی ـ ابتدائی تعلیم بیدر میں حاصل کی اور اپنے نانا سے سلسلہ قادریہ میں بیعت کی اور خلافت حاصل کی ـ لیکن بعض شجرے ایسے بھی دستیاب ہوئے ہیں جن میں اپنے ماموں شاہ ابوالحسن قادری سے نسبت خلافت ظاہر ہوتی ہے چنانچہ ایک شجرہ حسب ذیل ہے ـ

«اضعف العباد الراجی الی اللہ القادر القیوم محمد مخدوم و ھولبس الخرقہ عن جناب شاہ قلندر قادری و ھولبس الخرقہ عن جناب شاہ ولی اللہ (مترجم رسالہ معرفت السلوک) وھوعن شاہ حبیب‌اللہ (تحت نشین) و ھوعن شاہ اسمعیل غریب وھوعن سید مرتضیٰ حسینی نبیرہ سید محمد مدنی وھو عن سید خداوند خدانما وھو عن شیخ محمود بلطف معبود قدس‌اللہ اسرار ھم وھو عن سید شاہ ابوالحسن قادری الی آخرہ ـ

حضرت بدرالدین بدر عالم حبیب‌اللہ کے صاحبزادے شاہ ابوالحسن اورشاہ مصطفیٰ قادری عہد ابراھیم عادل شاہ (۹۸۸ھ – ۱۰۳۵ھ) میں بیدر سے بیجاپور آئے ـ بادشاہ ان کا بہت معتقد ہوا ـ شاہ مصطفیٰ قادری نے عہد ابراھیم عادل شاہ ھی میں (قبل از ۱۰۳۵ھ) انتقال کیا اور ان کے بڑے بھائی شاہ ابوالحسن قادری کا انتقال ۱۰۴۰ھ میں ہوا[2] ـ

اس کا کوئی علم نہیں کہ ان حضرات نے کس عمر میں انتقال کیا یا ان کی تاریخ پیدائش کیا تھی ـ اس کا بھی کہیں ذکر نہیں کہ ان حضرات نے بیدر کیوں چھوڑا حتیٰ کہ تذکرہ معشوق الٰہی میں اس کا کوئی ذکر نہیں ـ

---

1 مجمع الانساب

2 تذکرہ معشوق الٰہی، روضۃ الاولیا بیجاپور، تذکرہ اولیائے دکن

شیخ محمود خوش دھاں بھی بیدر سے بیجاپور آئے - امین درگاہ کے حضرات کا بیان ھے کہ حضرت برھان الدین جانم کی زوجہ محترمہ ولی بی ماں صاحبہ شیخ محمود خوش دھاں کی بہن تھیں - موصوف کے نقل مقام کا ایک سبب یہ ھو سکتا ھے کہ وہ اپنی بہن کی وجہ سے بیجاپور آئے ھوں اور حضرت برھان الدین جانم کے علم و فضل اور زھد و ورع کو دیکھ کر نہ صرف یہ کہ ان سے سلسلہ چشتیہ میں بیعت کی بلکہ خلافت بھی حاصل کی -

کتب خانہ گچی محل بیجاپور کی ایک بیاض میں ھمیں یہ عبارت ملتی ھے -

«حضرت میراں سید شاہ مصطفیٰ قادری معشوق الٰہی برادر حقیقی حضرت سید شاہ ابوالحسن قادری و میراں سید شاہ قاسم قادری فرزندان صلبی حضرت بدرالدین بدر عالم حبیب اللہ قادری البدری نام زوجہ بی بی جمال صاحبہ از اولاد حضرت شمس الدین محمد ملتانی البدری از بطنش یک فرزند و یک دختر متولد شدند نام فرزند حضرت سید عبدالقادر قادری و نام دختر بی بی میمونہ عرف چاند صاحبہ بی، نام شوھر برھان الدین جانم ابن میراں جی شمس العشاق» -

یہ تحریر ۲۲ محرم ۱۱۹۱ کی ھے یعنی سید مصطفیٰ قادری کے وصال سے ڈیڑھ سو سال بعد کی - اس کی تائید ایک مخطوطے امین العرفاں سے بھی ھوتی ھے جو اس کے بعد کا ھے الفاظ ھیں -

«می گوید بندۂ متین سید امین الدین نبیرہ قطب الاقطاب میراں جی شمس العشاق ونبسہ سرتاج معشوقان الٰہی حضرت میراں سید شاہ مصطفیٰ قادری معشوق الٰہی ابن سید بدرالدین بدر عالم حبیب اللہ قادری» -

گویا سید امین الدین میرانجی کی اولاد میں ھیں اور معشوق الٰہی کی آل میں - یہ امین الدین اعلیٰ نہیں بلکہ آخر بارھویں صدی ھجری کے ایک فرد ھیں - ھو سکتا ھے کہ ان کی والدہ کا تعلق ان کی آل سے ھو -

امین درگاہ (بیجاپور) کے حضرات کا بیان کہ شیخ محمود خوش دھاں کی ھمشیرہ حضرت جانم کی زوجہ محترمہ تھیں جن کا نام ولی بی ماں تھا صحیح معلوم ھوتا ھے اور دوسرے بیانات ایسے ھیں جن سے کچھ اعتراض وابستہ معلوم ھوتے ھیں - یوں بھی دیکھا جائے تو شاہ ابوالحسن کی وفات ۱۰۳۵ھ میں واقع ھوئی اگر ان کی عمر سو (۱۰۰) سال فرض کر لی جائے تو سن پیدائش ۹۳۵ھ ھوگا - شاہ مصطفیٰ قادری ان سے دو سال چھوٹے ھوں تو ان کی تاریخ پیدائش ۹۳۷ھ ھوگی اگر ان کی شادی بیس (۲۰) سال کی عمر میں یعنی ۹۶۷ھ میں ھوئی ھو اور ان کی پہلی اولاد لڑکی ھو اور ۹۶۸ھ

میں پیدا ہوئی ہو تو اس وقت برہان‌الدین جانم کی عمر سن پیدائش ۸۸۴ھ (شمع جمالت) کے لحاظ سے ۸۴ سال ہوگی اور اس لڑکی کی عمر پندرہ سال ہوئے تک برہان‌الدین جانم ۹۹ سال کے ہوں گے – اس لحاظ سے یہ بیان غلط ہوگا کہ مصطفیٰ قادری کی لڑکی برہان‌الدین جانم سے منسوب ہوئیں –

اس سلسلے میں یہ عبارت بھی لایق غور ہے – کتب خانہ گچی محل میں ایک کتاب تذکرۃ الانساب سادات سکنہ بیجاپور ہے اس میں تحریر ہے –

«بدانکہ از ثقات بہ ثبوت رسیدہ کہ شاہ امین‌الدین صاحب بیجاپوری قدس سرہ قدیم‌الایام دراہل بیجاپور از قوم مغل مشہور ہستند واللہ‌اعلم بحقیقۃ‌الحال و ثانیاً حاجی دولت مکی کہ جد حقیقی شاہ برہان‌الدین صاحب والد شاہ امین‌الدین صاحب موصوف است اولاد ایشان و انسب نامہ (کذا) خوش لفظ دولت مکی را مبدل ساختہ بہ حاجی شریف دوام‌الدین نشتہ نسب از سیادت بہ خودی سید عبداللہ مظلوم کہ فرزند سید علی ابن امام زین‌العابدین رضی‌اللہ تعالٰی عنہم رسانیدہ خودرا از سادات حسینی اشتہار دادہ اند و بیان حاجی دولت مکی چنیں است کہ حاجی دولت مکی راچہار پسر بودندیکے ہیبت خان دوم مراتب خان سیوم تیغ جنگ خان چہارم میران خان المعروف بہ میران جی صاحب»–

اگر یہ بیان صحیح ہے کہ میران‌جی کے دور میں ان کے قوم مغل سے ہونے کی شہرت تھی تو ایک سیدزادی کا حضرت جانم سے منسوب ہونا محل نظر ہو جاتا ہے– نتیجتاً سید مصطفیٰ کی لڑکی کا حضرت جانم سے منسوب ہونا قطعی ممکن نہیں – اُن کی اہلیہ ولی بی ماں شیخ داؤد قریشی کی لڑکی اور شیخ محمود کی بہن ہوسکتی ہیں –

ان کے نام کے ساتھ خوش دہان کا لقب بھی استعمال ہوتا ہے – اس کے بارے میں دو روایتیں ملتی ہیں – حدیقۂ رحمانی اور روضۃ الاولیا کی روایت یہ ہے کہ آپ کا دھن قدرے کج تھا اور اسی لئے آپ کے نام کے ساتھ کج دہان یا کژدہان استعمال کرتے تھے چنانچہ ایک رسالہ میں جس کو «رسالہ شیخ محمود خوش دہان» کے نام سے خواجہ حمید الدین صاحب شاھد نے کراچی سے شایع کیا ہے صفحہ ۳۱ پر ایک جملہ ہے «پس فقیر حضرت شیخ محمود کژدہان بطریق اشاعت اس کا بیان طالب صادق کے واسطے کیا ہے»–

شیخ محمود کے عقیدت مندوں نے جن کی تعداد بہت زیادہ ہوگی کج دہان کو خوش دہان سے بدل دیا – دوسری روایت مشکوۃ النبوت کی ہے کہ امین‌الدین اعلٰی نے اپنے بچپن میں کسی پر ناراض ہوکر انہیں کج دہان کہا جس سے ان کے منہ میں کجی پیدا ہوگئی – شیخ محمود اپنی ہمشیر یعنی امین‌الدین اعلٰی کی والدہ

ہوئے ہیں - آگے بڑھو - آگے بڑھو ! کی آواز یک بارگی اس کے کانوں میں آئی - اور اس کے سارے جسم میں خوشی کی ایک لہر دوڑ گئی - تکلیف جس سے کچھ فائدہ پہنچے - تکلیف جو آرام کی ہراول ہو - یہاں تک کتنی مشکل سے ہم پہنچے اور اب آگے بڑھنے والے ہیں - لیکن نہیں نہیں نہیں - زندگی اتنی سہل نہیں جتنی ہم سمجھے ہوئے ہیں ...... وہ اکیلا میدان میں کھڑا ہوا ہے - سارا مجمع غائب ہو گیا - سامنے گورے کھڑے ہیں - اور چاروں طرف اِدھر اُدھر خون کے دھبے، گرم تازہ خون، زخمی اِنسان اور مردے ...... آنکھیں دہشت زدہ دیدوں سے پھٹی پڑتی ہیں ... ایک زخمی جس کے پاؤں پر گولی لگی ہے اور جو درد کی شدت سے زور زور سے چلا رہا ہے - یہ ہے تکلیف - اس کا نام ہے درد - اس شراب کے گلاس کو تو ذرا دیکھو اس کی تیزی غائب - اس کی ٹھنڈک ندارد - اس کا رنگ بدل گیا - سیاہ سی گاڑھی چیز - گہرا سرخ رنگ - خون گرم و تازہ خون، یا خدا !«[1]

یہ راؤ کے بہتے ہوئے شعور کی صرف ایک پل کی تصویر ہے - مصنف لندن میں مقیم ہندوستانی نوجوانوں کی «شب گذشت» کے سہارے تعلیم یافتہ نوجوانوں کی ذہنی اور جذباتی حالت کا ایک مرقع پیش کرنا چاہتا ہے - لیکن فن کا تقاضہ یہ ہے کہ وہ سب الگ الگ پہچانے جائیں - اس کے لئے وہ اپنے کرداروں کے وجود میں گھل مل کر اکثر ان کے ذہن و شعور کے اوراق قاری کے سامنے اس طرح کھول دیتا ہے کہ خود اس کا وجود درمیان میں حائل نہ رہے - یہ ناول میں ایک نیا طرز اِظہار تھا - اس اقتباس میں سمندر کی سی لہریں والے ایک دو فقروں کے علاوہ کوئی خاص تخئیلی یا ایمائی اِظہار نہیں ہے - پریم چند کا سا صاف اور سادہ بیانیہ انداز ہے - لیکن غور سے دیکھئے تو یہ بیانیہ انداز سپاٹ اور اکہرا نہیں ہے - چھوٹے چھوٹے سبک جملوں اور بغیر فعل کے ادھورے فقروں کی روانی اور جوش نے عبارت میں ایک اچھوتا آہنگ پیدا کردیا ہے اپنے سیاق و سباق سے الگ یہ الفاظ چوتھی دھائی میں ہندوستان کی تحریک آزادی کے نشیب و فراز اور فلسفہ پر معنی خیز تبصرہ بھی ہیں - 'آگے بڑھو آگے بڑھو' کی آوازیں آتی ہیں تو راؤ کے جسم میں خوشی کی لہر دوڑ جاتی ہے - ایک دوسرا علامتی اِظہار «یہ ہے تکلیف - اس کا نام ہے درد» ایک بڑی سچائی کی طرح ابھر کر ذہن پر چھا جاتا ہے - جیسے عشق یا دوسرے انفرادی غموں کی 'لاحاصلی' کے مقابلہ میں کسی بڑے نصب العین کے لئے اذیتیں جھیلنا انسانیت کی معراج ہو ... آزادی

---

1 لندن کی ایک رات ص ۲۱ - ۲۲ اقتباس کچھ مختصر کردیا گیا ہے -

کے نام پر بہتے ہوئے خون کے اس دہشت ناک منظر میں ڈوب کر جب راوی اپنے شراب کے گلاس کی طرف دیکھتا ہے تو اس میں شراب کی جگہ گرم تازہ خون دیکھ کر وہ ایک پل کو کانپ اٹھتا ہے وہ جس شے کو المناک حقیقتوں سے فرار کا ذریعہ سمجھتا ہے وہاں بھی اسے پناہ نہیں ملتی۔

ظاہر ہے کہ یہاں سجاد ظہیر نے الفاظ کے تخلیقی استعمال کی جو سطح دریافت کی ہے وہ پریم چند کے ناولوں میں نہیں ملتی۔ ناول میں ایمائی اور بیانیہ طرز اظہار کے دوسرے نمونے بھی ہیں۔ میں نے اس کا ذکر کچھ تفصیل سے اس لئے کیا کہ اُردو ناول میں اپنی نوعیت کا یہ پہلا تجربہ تھا۔ اس کے بعد اس کی ایک صورت عزیز احمد اور دوسری قرۃ العین حیدر کے ناولوں میں زیادہ پختگی اور وضاحت سے نظر آتی ہے۔

عزیز احمد کے ناول میں بے باکی اور ہمواری کے ساتھ ساتھ جذباتی زندگی کی موثر ترجمانی کا ایک ایسا جاندار اسلوب ملتا ہے جسے منٹو نے اپنی کہانیوں میں زیادہ تیکھی اور نکھری ہوئی صورت میں پیش کیا۔ علامتی اظہار اور شعور کی کی تکنیک سے بے نیازی کے باوجود اس میں بدلتی ہوئی پیچیدہ زندگی، اس کی ڈرامائیت اور پہلودار کرداروں کی نفسیاتی کیفیات کو ادا کرنے کی صلاحیت ہے۔ زندگی کا کوئی رخ، کوئی واقعہ ہو، عزیز احمد ایک خاص فاصلہ سے، خاص طرح کی لاتعلقی لیکن قوت کے ساتھ بیان کرنے کی قدرت رکھتے ہیں۔ اُردو میں عام مقبولیت حاصل کرنے والے ناولوں میں بالعموم خاص طرح کے واقعات اور جذباتی حالتوں کو بیان کرنے کے لئے کچھ خاص الفاظ اور اظہارات (Stockphrases) استعمال ہوتے آئے ہیں۔ بعض ناولوں میں اور اس میں پریم چند کے بیشتر ناول بھی شامل ہیں کچھ کرداروں، اخلاقی آدرشوں اور نظریوں سے مصنف کی وابستگی اور پاسداری بھی کھل کر سامنے آجاتی ہے۔ اس کے نتیجہ میں ناول کی فنی ہیئت ہی نہیں اسلوبی ساخت بھی متاثر ہوتی ہے۔ سنجیدہ قارئین مصنف کی کھلی پاسداری کے اس رویے کو قبول نہیں کرتے۔ عزیز احمد کا اسلوب ان کوتاہیوں سے پاک ہے۔ وہ اپنی تخلیقی قوت سے پیچیدہ ذہنی کیفیات اور مخلوط باطنی تجربات کے تجزیہ میں نئے اظہارات اور کبھی کبھی نئی تراکیب تراشتے ہیں۔ جس کی وجہ سے قاری کو محسوس ہوتا ہے جیسے وہ انسانی نفسیات اور زندگی کی نئی وادیوں کا نظارہ کر رہا ہو۔ گریز میں نعیم خود اپنی نفسیاتی حالت کا تجزیہ کرتے ہوئے کہتا ہے۔

"جب سے میں نے سنا تھا کہ خانم چاہتی ہیں اس کی شادی مجھ سے ہو تب سے بلقیس کی شان نارسائی میں فرق آگیا تھا۔ کشش کا بہت بڑا باعث یہ تھا کہ

میری مفلسانہ طالبعلمی کے زمانہ میں وہ میری پہنچ سے باہر تھی۔ آئی۔ سی۔ ایس۔ کے انتخاب نے مجھے اتنا اوپر اٹھا دیا کہ میرا ہاتھ اس تک پہنچ سکتا تھا۔ اس سے ناأمیدانہ اشتیاق کا خاتمہ ہوگیا۔ اس جگہ دلچسپی لطف اور زیادہ مادی قسم کے جذبات نے لے لی تھی»۔[1]

یہ ایک پیچیدہ ذہنی رویہ کا حقیقت پسندانہ بیان ہے۔ یہاں لفظوں کی کفایت اور تراش خاص معنی رکھتی ہے۔ اس عبارت میں 'شان نارسائی' 'مفلسانہ طالب علمی' اور 'ناأمیدانہ اشتیاق' جیسی ترکیبیں اور بندشیں ہی طلسم معنی کھولتی ہیں۔ عزیزاحمد نے زوال پذیر جاگیردار اور اعلیٰ طبقہ کی زندگی کی مصوری میں اس بےباک اور بےساختہ تجرباتی اسلوب سے بڑا کام لیا ہے۔ لیکن وہ اس منزل پر ٹھہر نہیں گئے۔ انہوں نے موضوع کی مناسبت سے اسلوب و اظہار کے تجربے بھی کئے ہیں۔ اپنے تاریخی ناولٹ «جب آنکھیں آہن پوش ہوئیں» میں جس کا موضوع تیمور لنگ کی حیات ہے۔ قدیم تاریخوں، تزکوں اور داستانوں کے اسالیب سے نہایت ہنرمندی کے ساتھ فائدہ اٹھایا ہے۔ اس میں ایک ارادی کوشش اور تصنع کا احساس ضرور ہوتا ہے لیکن جن تاریخی حقائق اور جس ماحول کی تخلیق انکا مطمح نظر ہے یہ اسلوب اس سے پوری طرح ہم آہنگ نظر آتا ہے۔ یہی صورت قاضی عبدالستار کے تاریخی ناولوں 'داراشکوہ' اور 'صلاح الدین' کی ہے۔ جہاں انہوں نے تاریخی حقائق کو تخیلی قوت سے آراستہ کیا ہے۔ ماضی کی تہذیب اس کا جاہ و حشم رزم و بزم اور اس کے پس پردہ اقتدار کے لئے انہوں نے زبان میں تخئیلی رنگ بھرکر ایک ایسا اسلوب وضع کیا ہے جو اپنی آراستگی اور اجنبیت کی بنا پر ہی قاری کو ماضی کی محلسراؤں اور رزم گاہوں میں لا کھڑا کرتا ہے۔ اگر ان چند ناولوں کا مقابلہ اردو کے بے شمار 'اسلامی تاریخی' ناولوں سے کیا جائے تو اندازہ ہوگا کہ ان کی ناکامی کا سبب تخئیلی کوتاہی اور جذباتی پاسداری ہی نہیں طرز اظہار کی ناموزونیت بھی ہے۔

أردو ناول کے اسالیب میں کرشن چندر کا اسلوب اپنی رنگینی شادابی اور شاعرانہ عناصر کے لئے شہرت رکھتا ہے۔ اس کے مقلدوں اور پرستاروں کی تعداد بھی کم نہیں ہے۔ اس شہرت کا دارومدار بڑی حد تک 'شکست' 'برف کے پھول' اور وادی کشمیر کے پس منظر میں لکھے ہوئے چند دوسرے ناولوں اور کہانیوں پر ہے۔ ایک مشکل یہ ہے کہ کرشن چندر نے اظہار و اسلوب کے میدان میں جو بے شمار تجربے کئے ہیں انکا مطالعہ بھی سنجیدگی سے ابتک نہیں ہو سکا ہے۔ اگر یہ مخصوص طرز اظہار جس کا ذکر کیا گیا محض رنگین تخیل کی نقش کاری ہوتا تو اب تک بعض دوسرے رومانی

---

1 گریز ص ۴۴

نثر نگاروں کے اسالیب کی طرح سر چکا ہوتا ۔ لیکن ایسا نہیں ہے ۔ اس اسلوب کے بہت سے اجزاء و عناصر نوجوان ادیبوں کے طرز تحریر کا حصہ بن چکے ہیں ۔ واقعہ یہ ہے کہ اس سحرکار اسلوب کی ایجاد میں کرشن چندر کے زرخیز تخیل اور احساس جمال کا اتنا ہی دخل ہے جتنا اُس گونگی اپاہج برہنہ زندگی اور اس کے گرد پھیلے ہوئے بے کراں اور بے زبان آسمانی حسن کا جن کو کرشن چندر کی نثر سے زیادہ بلیغ اور بالغ زبان اب تک نہیں مل سکی ہے ۔ وہ ایک مصور کے رنگوں کی طرح لفظوں سے پیکر تراشتے ہیں اور ان پیکروں سے ایسی متحرک فضا کی تخلیق کرتے ہیں جس میں حقیقت کہیں تحلیل ہوتی اور کہیں ساری فضا پر محیط ہوتی نظر آتی ہے ۔ انکی عبارتوں میں عطف «اور» کا کثیر استعمال ظاہر کرتا ہے کہ وہ ہر واقعہ کو خواہ اس کا تعلق داخلی زندگی سے ہو یا خارجی ایک پیکر محسوس کی صورت میں دیکھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ اسے اسی جامع اور ذی حیات روپ میں قاری تک پہنچا دیں جس روپ میں انہوں نے اسے دیکھا یا محسوس کیا ہے ۔ ان پیکروں میں اتنے رس ہیں ایسا تنوع ہے کہ وہ بیک وقت قاری کے سارے حواس کو بیدار کر دیتے ہیں ۔ شاید اسی لئے ریوتی شرن شرما نے کہا ہے کہ 'اردو نثری ادب میں کرشن چندر کے سوا کوئی دوسرا ادیب پانچوں حس رکھنے والا نہیں دکھائی پڑتا' ۔ [1]

کرشن چندر کے اسلوب کا ایک نمایاں وصف تشبیہات اوز استعارات ہیں جن سے وہ پیکر تراشی کا کام لیتے ہیں ۔ اپنے مشاہدہ سے وہ قدرت اور انسانی زندگی کے درمیان ایسے نازک اور پنہاں رشتے دریافت کرتے ہیں جو کسی دوسرے ادیب کی تحریروں میں نظر نہیں آتے ۔ وہ اکثر قدرت کے مظاہر میں مظلوم اور محنت کش انسانوں کی زندگی سے مشابہت تلاش کرلیتے ہیں ۔ یا پھر اس کے برعکس زندگی کی اداؤں میں قدرت کے ازلی رقص کا حسن دیکھتے ہیں، طوالت کے خوف سے صرف چند مثالیں ملاحظہ ہوں :۔

(۱) بید مجنوں کے پیڑ اپنی شاخیں جھکائے یوں نظر آتے تھے جیسے بہت سی بیوائیں پانی کے کنارے سر کے بال کھولے بین کررہی ہوں ۔

(۲) مکئی کے بھٹے سنہری فرغل پہنے اپنے سر پر کالے بالوں کی چوٹیاں لہراتے ان دوشیزاؤں کی طرح بیقرار نظر آتے تھے جو میلے میں جانے کے لئے بیتاب ہوں ۔

---

1 شاعر ۔ کرشن چندر نمبر ۲۰۶

(۳) لانبے لانبے ڈانڈوں پر لانبے لانبے تیز نوکیلے پتے سوکھ کر دونوں طرف یوں جھک گئے تھے جیسے ہوا کے کسی تیز جھونکے سے کسان کی پگڑی کھل جائے۔

(۴) جب وہ اُس سے لپٹ جاتی تو کسی کمزور بیل کی طرح کانپنے لگتی۔

(۵) وہ ایک گہری گھیرے دار کپکپاتی سی کھوکھلی ھنسی ھنسا جیسے اس کی ھنسی میں حزاں رسیدہ پتوں کی آھٹ ھو۔

آخری مثال میں صوتی مناسبتوں کے جادو سے اسلوب اپنے آپ میں خیال بن گیا ھے۔ بلامبالغہ اس طرح کی ہزاروں تشبیہات کرشن چندر کی تحریروں میں بکھری ھوی ھیں۔

تاھم یہ نہیں بھولنا چاھئے کہ کرشن چندر کے اسلوب میں سماجی فکری گہرائی اور موضوعات کی مناسبت سے بتدریج تبدیلیاں بھی ھوئی ھیں۔ تخیل کی رنگینی اور صناعی کم ھوئی ھے اور گذشتہ بیس سال میں ان کا اسلوب روزمرہ کی زبان اور ایک سلیس اور سادہ طرز بیان سے قریب آیا ھے، جس کی کچھ جھلکیاں اپنے ناول نما قصوں 'مری یادوں کے چنار' اور 'مٹی کے صنم' میں ملتی ھیں۔ لیکن اس سے زیادہ نمایاں طور پر 'جب کھیت جاگے' اور 'دادر پل کے بچے' جیسے ناولوں میں اس بدلے ھوئے اسلوب کا احساس ھوتا ھے۔ اس سلسلہ میں ان کے طنزیہ تمثیلی قصے 'گدھے کی سرگذشت' اور 'الٹا درخت' بھی قابل ذکر ھیں۔ یہاں کرشن چندر کا تاریخی اور سماجی شعور اتنا تیکھا اور تیز ھے کہ تخئیلی رنگینی کا گذر نہیں۔ بلکہ یہ کہنا شاید غلط نہ ھو کہ اس کی جگہ، عقلی تجزیہ کی روشنی اور طنز و مزاح کی شربتی تلخی نے لے لی ھے۔ اپنے تجرباتی ناولوں میں کرشن چندر نے جانوروں کے علاوہ دیو مالائی کرداروں کیشو، شیو، سرسوتی یہاں تک کہ بھگوان کو بھی کردار بنایا ھے لیکن اس کے پیچھے عصر حاضر کے سماجی مسائل اور تضادات سے الجھنے والا ذھن ھی کارفرما رھا ھے۔ اُردو کا کوئی دوسرا ناول نگار اظہار و اسلوب کی ایسی درخشاں انفرادیت اور تنوع کا حامل نہیں ھے۔

اُردو ناول اور افسانے میں عصمت چغتائی کا اسلوب بھی اپنی شوخ انفرادیت اور حلقہء اثر کی وجہ سے نمایاں رھا ھے۔ وہ ایک سرکش اور جری مجاھد کی طرح زندگی کے جس میدان میں داخل ھوئیں ان سے پہلے اس میں کسی اور کا گزر نہیں ھوا تھا۔ یعنی متوسط طبقہ کے مسلمان گھرانوں بالخصوص اس طبقہ کے نوجوانوں کی الجھنیں، جنسی محرومیاں اور آلودگیاں، اخلاقی اور رواجی ممنوعات اور ان سے پیدا

ہونے والی گھٹن ... اور پھر نئی روشن خیال پود کا پرانی نسل سے تصادم اس کی فرسودہ فیوڈل قدروں سے ٹکراؤ اور بغاوت ۔ 'ٹیڑھی لکیر' اور 'دل کی دنیا' اس لحاظ سے عصمت کے نمائندہ ناول ہیں۔ یہاں سارا مواد ان کے تجربہ اور مشاہدہ کی چیز ہے ۔ جسے انہوں نے ترقی پسند سماجی نقطۂ نگاہ سے پیش کیا ہے ۔ ان کی ہیروئن شمشاد، قدسیہ اور معصومہ کے کردار نذیراحمد اور راشدالخیری ہی نہیں پریم چند کی ہیروئن سے بھی مختلف ہیں ۔ ظاہر ہے کہ اس مواد کو ایک نئے طرز فکر کے ساتھ پیش کرنے کے لئے عصمت کو ایک نئے اسلوب کی ضرورت تھی جسے انہوں نے اپنی ذہانت سے خود تراشا ہے ۔ اس میں شگفتگی شوخی اور طنز کی ہلکی گہری چاشنی کے ساتھ ساتھ اُس ٹھیٹھ اُردو کا مزہ بھی ہے جو متوسط گھرانوں کی عورتیں بول چال میں بے ساختگی سے استعمال کرتی ہیں ۔ یہ دو نہایت مختصر اقتباس دیکھئے :—

«زبان تو نگوڑے کی تھی ہی نہیں اور سینہ پہ چوڑا منہ طباق سا ۔ اماں سدا کی گپن تھیں ۔ اور ہمیشہ بات میں کلی پھندنے لگا دیتیں ۔ دو انگل کی چیز کو گز بھر کی بتا دینا تو ان کے لئے کوئی بات ہی نہ تھی ۔ فلانی، جیسے الٹا توا امکی جیسے میدہ شہاب ۔ حالانکہ نہ فلانی بیچاری الٹے توے جیسی اور نہ امکی میدہ شہاب» ۔[1]

«گھر کی اور سیانی لڑکیوں لڑکوں کا بھی عشق تھا ۔ کیا دندناتا زقندیں مارتا — جب دیکھو دھینگا مشتی ہو رہی ہے ۔ کونوں کھتروں میں دبوچا جا رہا ہے ۔ اکیلا پایا اور بھنبھوڑ ڈالا ۔ تاش کے بہانے چھین جھپٹ» ۔[2]

یہاں نہ فارسی کی اضافتیں ہیں نہ خوبصورت بندشیں ۔ سیدھی سادی بول چال کی زبان اور لہجہ ہے ۔ لیکن ناول میں اس کے تخلیقی استعمال سے متوسط گھرانوں کے ماحول اور مشغلوں کی تصویر کھنچ گئی ہے ۔ تشبیہ و استعارہ کی آرایش کے بغیر انہوں نے زندگی کی عکاسی کے لئے گھریلو بول چال کی زندہ زبان کے امکانات کا سراغ لگایا ہے ۔ پطرس بخاری جیسے ادیب نے بھی عصمت کے فن کی سخت نکتہ چینی کے باوجود اعتراف کیا ہے ۔

«وہ ٹھیٹھ اُردو کے بہت سے ایسے الفاظ کام میں لے آتی ہیں جو آج تک پردے سے باہر نہ نکلے تھے اور جن کو انہوں نے اب نئے نئے مطالب کے اظہار

---

1 ٹیڑھی لکیر ص ۵۳ ۱۹۶۷ء

2 دل کی دنیا ص ۱۸

کے قابل بنا دیا ہے ـ گویا ادھر اُردو انشا کو ایک نئی جوانی نصیب ہوئی ادھر خانہ نشیں الفاظ کو تازہ ہوا میں سانس لینے کا موقع ملا ـ عصمت کے فقروں میں بول چال کی سی لطافت اور روانی ہے اور جملوں کا زیر و بم روزمرہ کا سا پھرتیلا زیرو بم ہے ـ اس لئے ان کے فقروں کا سانس کبھی نہیں پھولتا ـ اور ان میں منشیانہ ثقالت اور تکلف نہیں آنے پاتے ـ مختصر یہ کہ الفاظ کے انتخاب اور فقروں کی ساخت ـ ان دونوں رستوں سے وہ انشا کی زبان کو زندگی کے قریب تر لے آتی ہیں ـ» [1]

ایک سوویٹ اسکالر کے سوالوں کے جواب میں عصمت چغتائی نے خود نوج، ہوا، للوچپو، نگوڑی، اللہ کی سنوار اور اوئی جیسے الفاظ گنائے ہیں جو ان کی کوشش سے اُردو افسانوی ادب میں داخل ہوئے اور بعد میں خدیجہ مستور، جیلانی بانو، رضیہ سجاد ظہیر، واجدہ تبسم اور دوسری افسانہ نگار خواتین کی تحریروں میں استعمال ہونے لگے ـ عصمت کا یہ کارنامہ یقیناً یاد رکھا جائے گا کہ انہوں نے ناول کی زبان میں گھریلو زبان کے محاورہ، لہجہ اور روزمرہ کو سمو کر جس اسلوب کو رواج دیا وہ اُردو ناول کا ایک مستقل اور مستحکم اسلوب بن گیا ـ

ناول کی زبان کو بول چال کی بدلتی ہوئی زبان سے قریب تر بنائے رکھنے میں کچھ اور ادیبوں نے بھی حصہ لیا ہے ـ ان میں ممتاز مفتی، حیات‌اللہ انصاری، عبداللہ حسین، شوکت صدیقی، جمیلہ ہاشمی، صالحہ عابد حسین اور رضیہ سجاد ظہیر کے نام خصوصیت سے قابل ذکر ہیں ـ انہوں نے پریم چند کے راست بیانیہ اسلوب کی پیروی کرتے ہوئے ناول کے اسلوب کو زندگی اور فن کے تقاضوں سے ہم آہنگ بنایا ہے ـ مواد، موضوع اور ایک حد تک تکنک میں فرق کے باوجود ان کا طرز بیان بے تکلف رواں دواں اور شفاف ہے ـ ممتاز مفتی نے 'علی پور کا ایلی' میں اگر ایلی کی داخلی روحانی زندگی کے تجزیہ پر زور دیا ہے تو حیات‌اللہ انصاری اور عبداللہ حسین نے خارجی ماحول اور قومی تحریکوں کے وسیع تر پس منظر میں اپنے کرداروں کا مطالعہ کیا ہے ـ انکی نثر جذباتی خروش اور افراط و تفریط سے بڑی حد تک پاک ہے ـ ان کے منظر اور پیکر واضح اور روشن ہیں ـ ممتاز مفتی کا ہیرو ایلی کسی غیر معمولی یا پیچیدہ شخصیت کا حامل نہیں ـ نہ ہی وہ کوئی دانشور ہے جو حیات و کائنات کے مسائل پر گہرائی سے سوچتا ہو ـ ایک عام اسکول ماسٹر ہے ـ اس عام آدمی کی کہانی ایک ہم دان راوی کی زبانی بیان کرنے کے باوجود مفتی نے اس کی ذھنی سطح اور اس کے

---

1 نقوش پطرس نمبر ص ۳۶۰

ذخیرہ الفاظ سے بہت کم تجاوز کیا ہے ـ اس سے ان کے مواد اور ہیئت یا اسلوب بیان میں ایک اچھوتی دلکشی، ہمواری اور ہم آہنگی پیدا ہو گئی ہے ـ کہیں کہیں ایلی کی دھنی حالت کے تجزیہ میں مفتی نے شعور کی رو کی ٹیکنک سے بھی کام لیا ہے لیکن ان چلتی پھرتی تصویروں میں بھی مکالموں نے واقعیت کا رنگ بھر دیا ہے ـ مفتی کی نثر میں جوش اور پھرتی کے بجائے دھیما پن اور نرم روی ہے ـ یہ اقتباس دیکھئے ـ

«نیم چھتی میں لیٹے ہوئے اُس طرف کھڑکی میں سے چھوٹی جھانکتی ـ 'لیجئے میں آگئی ـ ناؤ گھر میں آگئی ـ آپ سے ملنے کے لئے نہیں، ویسے ہی، اس کے چہرے سے عجیب سی مسرت تازگی اور زندگی کا اِظہار ہوتا ـ

اٹھیے اٹھیے آپ اداس کیوں ہیں ـ یوں لیٹے ہیں جیسے سبھی کچھ ہار کر آئے ہوں ـ»

اُس طرف رینہ میں شہزادی آکھڑی ہوئی ـ اس کا چہرہ مغموم تھا ـ «میں جانتی تھی یہی انجام ہوگا، اور ہو بھی کیا سکتا تھا ـ ہماری کہانی ہی ایسی تھی ـ جس کا انجام نہیں ہوسکتا ـ چلو اچھا ہوا تمہیں مناسب ساتھی مل گیا»[1]

یہاں لفظی تصویروں کے ذریعہ مفتی نے ایلی کی اس شدید ذہنی کشمکش کو دکھایا ہے جو زندگی کے اس موڑ پر وہ اپنے وجود میں محسوس کر رہا ہے ـ ناول میں اس طرح کی بے شمار تصویروں سے بچپن سے بڑھاپے تک اس عام آدمی ایلی کے روحانی وجود کا مرقع بنتا چلا جاتا ہے ـ

حیات اللہ انصاری کے ناول 'لہو کے پھول' کو اگرچہ بے جا طوالت، کرداروں کے ہجوم اور اشتراکیت بیزاری کی جذباتی رو نے غیر متوازن بنا دیا ہے لیکن ناول میں ان کے اسلوب کی دلکشی کم و بیش ہر جگہ نمایاں ہے ـ کسانوں یا فقیروں کی گندی بستیاں ہوں یا راجاؤں اور اُمرا کے محلات اور مشغلے ... ایک سلجھا ہوا، منجھا ہوا شائستہ اور مصورانہ طرز تحریر ماحول کی تخلیق میں اہم رول ادا کرتا ہے ـ نفسیاتی اور جذباتی پیچیدگیوں کے بیان پر بھی وہ یکساں قدرت رکھتے ہیں اور یہاں پریم چند کی طرح وہ اپنے آپ کو کسی اخلاقی یا اصلاحی آدرش کا پابند نہیں کرتے ـ ان کے چھوٹے چھوٹے جملوں میں چستی اور بے تکلفی ہی نہیں ایک دلکش آہنگ بھی ہوتا ہے ـ طوالت کے خوف سے صرف چند سطریں ملاحظہ ہوں :ـ

---

1 علی پور کا ایلی ص ۶۰۰

«آخر میں میلا آگیا ۔ یہاں شور تھا ۔ چہل پہل تھی ۔ دوکانیں تھیں ۔
تماشے تھے ۔ ہنسی اور قہقہے تھے ۔ گانے اور ناچ تھے ۔ بھیڑ میں تنہائیاں
تھیں اور تنہائیوں میں بھیڑ تھی» ۔[1]

راجندر سنگھ بیدی اگرچہ بنیادی طور پر افسانہ نگار ہیں لیکن 'ایک چادر میلی سی' لکھ کر انھوں نے ناول کے افق پر بھی اپنی قدرت کا لوہا منوا لیا ہے ۔ کم لوگوں کو احساس ہوتا ہے کہ بیدی کا اسلوب ان کے آرٹ کی جان ہے جس نے ناول کو گریز پا تخیل کی رنگینیوں (رومانیت) سے نکال کر حقیقتوں کے عجائبات کے روبرو لا کھڑا کیا ہے ۔ علی بابا کے دفینوں کی کلید اگر 'کھل جا سم سم' تھی تو اردو میں حیات انسانی کے رموز و اسرار کا ابجدی قفل بیدی کے حرفوں اور لفظوں نے کھولا ہے ۔ بیدی ہر بڑے ناول نگار کی طرح قدرت بیان سے اپنے مشاہدات اور تجربات کو تراش خراش کر ایک منفرد اور معنی آفریں پیکر بخشتے ہیں ان کا یہ آرٹ ٹالسٹائی کے ناولوں کی یاد دلاتا ہے ۔ جہاں فرضی واقعات، واقعیت پسندانہ اظہار کے سہارے سماجی حقیقتوں کی گرہیں اس طرح کھولتے ہیں کہ قاری حیران و پریشان سوچتا رہ جاتا ہے ۔ اس لئے کہ اس کی بنیاد انسانی زندگی کے سماجی اور نفسیاتی مظاہر کے عقلی تجزیہ پر ہوتی ہے ۔ اس لحاظ سے بیدی کا اسلوب پریم چند کے اسلوب کی ترقی یافتہ صورت ہے ۔ جس میں پریم چند کی سی روانی اور سادگی کم لیکن تجزیاتی جرأت اور بصیرت زیادہ ہے ۔

یہ محض اتفاق نہیں ہے کہ آج اردو افسانہ میں تکنک اور اظہار کے جیسے نو بہ نو تجربات کئے جا رہے ہیں، ناول ان سے بڑی حد تک محفوظ ہے، مثال کے طور پر پلاٹ یا قصے سے عاری افسانے، وحدت تاثر سے بے نیاز افسانے، ایسے افسانے جو علامتوں اور تجرید کے سبب ابہام بلکہ اہمال کا نمونہ بن جاتے ہیں ۔ اس کے ساتھ ہی افسانے کے اسالیب میں بھی اہم تبدیلیاں آتی ہیں ۔ لیکن اس طرح کی روایت شکنی اور بغاوت ناول میں نظر نہیں آتی ۔ اور ایسا لگتا ہے کہ ناول میں تجربات کا رشتہ اس کی بنیادی روایت سے جڑا ہوا ہے ۔ انور عظیم اور جوگندر پال جیسے نئی حسیت والے افسانہ نگار بھی ناول میں روایت سے سرکشی کی جرأت نہیں کرپاتے ۔ اس لئے کہ ناول زندگی کی فلسفیانہ تعبیر اور تخئیلی تشکیل سے عبارت ہے ۔ ناول نگار اس الجھی ہوئی، گتھی ہوئی، پیچیدہ اور پر اسرار زندگی کو پہلے اپنے تاریخی تصور کی مدد سے سمجھتا ہے اور پھر اپنی تخلیقی ہنرمندی اور قوت اظہار کے سہارے اسے ایک خاص ہیئت میں ڈھالتا ہے ۔ اسے اپنے موضوع اور اس کی مناسبت

---

1 لہو کے پھول ص ۱۰۲

سے ایک خاص ہیئت کے انتخاب کا حق ہے لیکن وہ اِس ذمہ داری سے دست کش
نہیں ہوسکتا کہ ناول میں اسے اپنے موضوع کو انسانی جذبات اور احساسات کی
تصویروں کے سہارے روشن تر اور معنی خیز انداز سے پیش کرنا ہے شاید یہی وہ
کڑی شرط یا آزمائش ہے جس کی بنا پر ناول کم لکھے جا رہے ہیں اور جو لکھے جا
رہے ہیں وہ روایت کے احساس سے عاری نہیں۔

اس کے باوجود یہ حقیقت ہے کہ ناول میں زبان کے تخلیقی استعمال کے نئے
رخ اور رویے سامنے آرہے ہیں جو پریم چند کی بیانیہ روایت سے گریز کا پتہ دیتے
ہیں۔ اس کا بنیادی سبب فکر و احساس کے زاویوں میں تبدیلی اور کم سے کم
الفاظ میں حقائق کو زیادہ سے زیادہ سمونے کی خواہش ہے۔ ظاہر ہے کہ مغربی
ناول کے کامیاب تجربے بھی اُردو ناول نگاروں کے سامنے رہے ہیں، جیسا کہ ذکر
آچکا ہے ناول میں ایمائی اور علامتی اِظہار کا سلسلہ سجاد ظہیر کے ناول 'لندن کی ایک
رات' سے شروع ہوتا ہے لیکن اسکی زیادہ جامع اور نکھری ہوئی صورت قرۃالعین حیدر
کے ناولوں میں نظر آتی ہے۔ جسے ان کے شخصی اور انفرادی آب و رنگ نے اور زیادہ
تابناک بنا دیا ہے۔ قرۃالعین حیدر کے ناولوں میں ورجینا ولف کے اس تصور کا
عکس نظر آتا ہے کہ زندگی شعور کے آغاز سے انجام تک محیط روشنی کا ایک ہالہ
ہے۔ ناول نگار کا کام یہ ہے کہ اُس کی نازک، خواب گوں، اجنبی اور پراسرار کیفیتوں
کو سچائی سے پیش کر دے۔ اس طرح کہ خارجی عناصر کم سے کم دخل انداز ہوں۔
اس تصور کے مطابق ناول میں زندگی اور واقعیت کی عکاسی کے تین طریقے ہیں۔ اول
یہ کہ آزاد تلازمۂ خیال اور شعور کی رو سے کام لیا جائے۔ دوسرے یہ کہ وجود کی
تہ داریوں کے انکشاف کے لئے علامتی اور ایمائی طرز بیان اختیار کیا جائے اور تیسرے
یہ کہ مختلف کرداروں اور متعدد دھنوں کو یکجائی اور وحدت کے روپ میں پیش کیا
جائے۔ قرۃالعین نے حسب ضرورت ان تینوں طریقوں سے کام لیا ہے۔ اس کے نتیجہ
میں اُردو ناول میں ایک اچھوتے اسلوب کی روایت پروان چڑھی۔ جس نے داخلی
حقیقت نگاری سے تہذیبی مصوری تک رسائی حاصل کی۔ 'میرے بھی صنم خانے' سے
'آگ کا دریا' تک اس اسلوب نے تخیل پرستی، حقیقت شعاری، ہندوستانی تہذیب
کی جڑبندی اور پھر اس کے المناک بکھراؤ اور بحران تک کا سفر کیا ہے۔ اس لئے
اس میں بڑی وسعت اور سمائی پیدا ہو گئی ہے۔ اپنے مزاج کے اعتبار سے قرۃالعین کا
اسلوب بھی کرشن چندر کے اسلوب کی طرح شاعری کے عناصر سے معمور ہے۔ اس فرق
کے ساتھ کہ کرشن چندر کا تخیل فطرت اور انسان کے ازلی حسن سے غذا حاصل کرتا
ہے جو ان کے استعاروں اور تشبیہوں میں نادرہ کاری کرتی ہے جب کہ قرۃالعین انسانی
وجود کے داخلی اضطراب، آشوب ذہنی اور احساس تنہائی پر نظر جمائے رکھتی ہیں۔

اور اکثر خود کلامی اور تلازمۂ خیال کے ذریعہ اپنے کرداروں کی روحانی زندگی کا انکشاف کرتی ہیں ان کے جملے خیال کی رو کی طرح رواں دواں اور آہنگ سے معمور ہوتے ہیں۔ وہ الفاظ کی ایمائی قوت سے ماحول کی تخلیق بھی کرتی ہیں۔ واقعیت کا رنگ بھی ابھارتی ہیں اور کہانی سے ماورا، فکری حقائق کی طرف بھی قاری کی توجہ مبذول کراتی ہیں، لیکن اس عمل میں اظہار کی سطح پر ایک ایسی نغمگی اور تازگی، سادگی اور آراستگی قائم رہتی ہے جو محسوس ہوکر بھی غیر محسوس بنی رہتی ہے۔ زیادہ مثالوں کا موقع نہیں ہے۔ آگ کا دریا سے صرف ایک اقتباس دیکھئے۔ یہ وہ منظر ہے جب گوتم عہد چندرگپت میں اپنے پہلے وجود کے ساحل پر پہنچ چکا ہے۔

"تب اس نے گھاٹ پر بیٹھی ہوئی ایک لڑکی سے پوچھا۔ اُس لڑکی نے کیسری ساڑی پہن رکھی تھی۔ اور اس کے بالوں میں چمپا کے پھول تھے۔ اس نے پوچھا کچھ جانتی ہو، ندی کے اُس پار کون رہتا ہے؟ 'کچھ بھکشو لوگ ہیں' لڑکی نے بے پروائی سے جواب دیا اور پیر دھونے میں مصروف رہی۔ 'وہ انمیں سے ایک سامنے کھڑا تو ہے'۔

'تم اسے جانتی ہو؟'

میں اسے جان کر کیا کرونگی۔ لڑکی نے حیرت سے پوچھا، اچھا ذرا میں ان سے مل آؤں۔

ایسی طوفانی ندی کو پار کروگے؟ اس وقت تو یہاں کوئی ناؤ بھی نہیں ہے۔

کیا حرج ہے۔ ندیاں پار کرنے کے لئے ہی تو ہیں۔

موسم بے حد سہانا ہوچکا تھا۔ مور جھنکار رہے تھے۔ پپیہے چلاتے تھے۔ بھنورے گونج رہے تھے۔ کدم کے بہت سے پھول ڈال سے ٹوٹ کر اس کے قدموں پر آن گرے۔ اُس نے جھک کر پھولوں کو اٹھایا اور ندی میں بہا دیا۔ پھر وہ پانی میں کود گیا۔ اور دوسرے کنارے کی طرف پیرنے لگا......

"اتنے میں پانی کا ایک زوردار ریلا آیا، جس کے تھپیڑوں سے وہ کنارے کے بہت قریب پہنچ گیا۔ مگر اب پانی کی لہریں اونچی ہو چکی تھیں، اُس نے پوری طاقت سے ہاتھ پاؤں مارنے شروع کردئے۔ مگر پانی میں اس سے زیادہ طاقت تھی اسی کشمکش میں اسے ایک چٹان ایسی نظر آئی جو پانی کے اوپر جھکی ہوئی تھی۔ یہ چنڈی کے شکستہ مندر کا ایک حصہ تھا۔ جو باہر کو جھک آیا تھا، اس نے

جلدی سے اس کی ایک کگر کو پکڑ لیا۔ اب وہ بہت ہی تھک چکا تھا اس کا سانس پھول رہا تھا۔ پتھر کو پکڑ کر اس نے ذرا کی درا آنکھیں بند کیں۔ وقت کا ریلا پانی کو بہائے لئے جا تا تھا۔ چاروں اور وسعت تھی۔ لیکن پتھر کو اپنی گرفت میں لیکر اس کو ایک لمحہ کے لئے اپنی حفاظت کا احساس ہوا۔ کیونکہ پتھر جس کا ماضی سے تعلق ہے آنے والے زمانوں میں بھی ایسا ہی رہے گا۔

لیکن اس کے ہاتھوں کی انگلیاں کٹی ہوئی تھیں، اور وہ پل بھر سے زیادہ پتھر کو اپنی گرفت میں نہ رکھ سکا۔

سر جو کی موجیں گوتم نیلمبر کے اوپر سے گزرتی چلی گئیں»۔[1]

اس پورے نثر پارے میں معنی کی کئی سطحیں ہیں، فضا آفریں لفظوں میں ایک منظر کا بیان بھی ہے اور ایک ایسے ماحول کی تخلیق بھی جہاں رنگوں اور آوازوں، سکوت اور تحرک کا عجیب و غریب امتزاج ہے۔ پھر یہی لفظ ایمائی اور علامتی لباس پہن کر ذہن میں دوسرے نقوش حکاتے ہیں۔ تخصیص سے تعمیم کی طرف لے جاتے ہیں گوتم صرف گوتم نہیں رہتا۔ وہ کائنات کے آغوش میں پلنے والا ایک ایسا انسان بھی ہے جو طوفانی ندیوں کو اس لئے پار کرتا ہے کہ وہ اس کی ہمت اور حوصلوں کو للکارتی ہیں۔ بہتے پانی میں پاؤں دھوتی ہوئی لڑکی، دھرتی کا سہانا موسم، چڑیوں اور بھونروں کی نشیلی آوازیں، ڈال سے ٹوٹ کر اس کے قدموں پر گرنے والے کدم کے نازک پھول۔ سب اس کی روح کو گدگداتے ہیں اس کا دامن کھینچتے ہیں لیکن وہ وقت کے طوفانی دریا کی سمت بڑھتا ہی جاتا ہے۔ دریا کی بپھری ہوئی لہروں کو کاٹنے میں اس کا سانس پھول جاتا ہے، تب ایک شکستہ مندر کی چٹان اسے سہارا دیتی ہے۔ کچھ دیر کو سہی اسے سکون و اطمینان بخشتی ہے۔ یہ چٹان کیا مذہب ہے۔ کائنات کو بنانے والی کسی قادر ہستی پر عقیدہ ہے؟ جو ماضی میں بھی رہا ہے اور شاید آنے والے زمانوں میں بھی رہے گا ـــــ گوتم کے سفر کا یہ مرحلہ اور اس کا انجام دھرتی پر حود انسانی وجود کے ازلی سفر کی علامت بن جاتا ہے۔

زبان و بیان کی موزونیت اور بلیغ رمزیت سے معمور ایسے سیکڑوں منظر قرۃالعین کے ناولوں میں مل جاتے ہیں۔ انہوں نے اظہار و بیان کے تجربے بھی کیے ہیں۔ انگریزی ہندی اور کہیں کہیں اودھی کے الفاظ، اظہارات اور لب و لہجہ کو جس تخلیقی حسن سے انہوں نے اپنی نثر میں سمویا ہے ان سے کام لیا ہے وہ ان ہی کا حصہ ہے۔

---

1 آگ کا دریا۔ ص ۱۲۲، ص ۱۲۳

'آخر شب کے ہم سفر' اور 'ہاؤسنگ سوسائٹی' کا صاف شفاف بیانیہ اسلوب انکے دوسرے ناولوں سے الگ پہچانا جاتا ہے - اس لئے کہ یہاں سماجی حقائق اور ان کی پیش کش کے بارے میں ان کا رویہ ہی دوسرا ہے -

ناول میں علامتی اظہار کی بحث میں جوگندرپال کے ناولٹ 'بیانات' کا ذکر بھی ضروری ہے - جس کے ذریعہ عصری اردو ناول میں پہلی بار احساس تازہ اور شعور نو کے جھونکے آئے ہیں - ٹکنک کے اعتبار سے بھی یہ ایک تہ دار انوکھی تخلیق ہے - جس میں ایک ہی صورت حال ایک ہی کہانی کو ناول کے تین اہم کرداروں کے نقطۂ نظر سے بیان کیا گیا ہے - یہ تین ذہنی رویے ہی نہیں مادی اور سماجی سطح پر وہ تین قوتیں ہیں جن کے درمیان آج گھمسان کا رن پڑ رہا ہے - ایک طرف سائنس اور ٹکنالوجی کی بخشی ہوئی میکانکی اور مصنوعی تہذیب ہے جو دلیپ کی طرح بانجھ ہو چکی ہے - دوسری طرف آرٹ ادب اور دوسرے تخلیقی مظاہر ہیں جو آج بھی انسانی قدروں اور حدبوں کو عزیز رکھتے ہیں - ناول میں تخلیقی فنکار ساہو اسکی علامت ہے - اور ناول کی ہیروین سیما خود زندگی ہے جو ان دو دائروں کی درمیانی سرحد پر کھڑی ہے - جوگندرپال کی فنی مہارت کا ایک پہلو یہ ہے کہ اتنے اہم اور پیچیدہ موضوع کو علامتی ڈھنگ سے پیش کرنے کے باوجود انہوں نے قصہ کو تمثیل بننے سے باز رکھا - اور ہر جگہ واقعیت پسندانہ اظہار پر زور دے کر قصہ کی حیثیت سے اسے ایک دلچسپ ناول بنائے رکھنے پر زور دیا - علامتی کردار سے قطع نظر کر لیا جائے تو ناول کے سارے اشخاص سارے واقعات ٹھوس اور حقیقی نظر آتے ہیں - اور ایسا شاید اس لئے ہوگا کہ ناول کی زبان اور پیرایۂ بیان بھی ٹھوس، غیر جذباتی تعمیری اور کہیں کہیں کھردرا ہے - اس میں وہ موزونیت اور لطافت بھی نہیں جو قرۃ العین کا حصہ ہے - لیکن خشک اور بے رنگ الفاظ کی اوٹ سے گہری سوچ اور عصری حقائق سے الجھنے والی فکر کی کرنیں اس طرح پھوٹتی ہیں کہ ذہن چکا چوند ہو جاتا ہے - تخیلی رنگینی سے عاری اس اسلوب میں جو تصویریں بھی اُبھرتی ہیں وہ واضح اور روشن ہیں - یہ دوسری بات ہے کہ اپنے شکستہ رنگوں اور منحنی لکیروں کی بنا پر وہ دوسرے ناولوں کی تصاویر سے مختلف نظر آئیں -

قاضی عبدالستار کے تاریخی ناولوں کا ذکر آچکا ہے - اپنے ناول 'شب گزیدہ' میں بھی انہوں نے کم و بیش اسی اسلوب کو برتا ہے - اس لئے کہ اس کا موضوع بھی اودھ کی زوال پذیر فیوڈل تہذیب کے جلال و جمال کا آخری منظر ہے - اس فرق کے ساتھ کہ گاؤں کے نچلے طبقہ کے کرداروں کے مکالموں اور گاؤں کے میلوں ٹھیلوں کے بیان میں اودھی کا استعمال کر کے انہوں نے گہرا مقامی رنگ پیدا کیا ہے - انور

عظیم کے ناول 'دھواں دھواں سویرا' کا موضوع بھی گاؤں کے پس منظر میں مرتی ہوئی فیوڈل تہذیب کا مطالعہ ہے ۔ قاضی عبدالستار کے ناولوں میں اس تہذیب سے ایک جذباتی تعلق جھلکتا ہے جبکہ انور عظیم نے اسے ایک فاصلہ سے دیکھا ہے ۔ اس لئے انہیں اس میں بہیمیت، بےرحمی اور عیاشی اور استحصال کے رنگ ھی نمایاں نظر آتے ھیں ۔ اس کے باوجود ان کے اسلوب میں تخئیلی رنگینی اور شگفتگی کے عناصر ملتے ھیں جو کرشن چندر کا طرۂ خاص رہے ھیں ۔ انور عظیم اس طرز اظہار سے نفسیاتی تجزیہ کا کام بھی لیتے ھیں اور کہیں کہیں داخلی خود کلامی سے کام لیکر انسانی روح پر پڑنے والے بے نام انعکاسات کو نام دینے کی کوشش کرتے ھیں۔ ان کے دوسرے ناول 'پرچھائیوں کی وادی' میں یہ تیکھا شاعرانہ اسلوب نسبتاً زیادہ معنی خیز اور منفرد نظر آتا ہے ۔

---

# اُردو کے آغاز کے نظریے

ڈاکٹر مرزا خلیل بیگ

اُردو کے آغاز و ارتقاء کا سلسلہ عام طور پر ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد اور اُن کی یہاں سکونت پذیری سے جوڑا جاتا ہے جو صحیح نہیں ہے۔ یہ ضرور ہے کہ مسلمانوں کی آمد نے ہند آریائی زبانوں کی ترقی کی رفتار کو تیز تر کر دیا اور اُن کے یہاں قیام کرتے ہی ہندوستان کے مختلف خطوں میں مختلف زبانیں چمک اُٹھیں۔ اُردو بھی ان میں سے ایک ہے۔ سنیتی کمار چٹرجی (۱۹۷۷ — ۱۸۹۰ء) کا خیال ہے کہ اگر مسلمان ہندوستان میں نہ آتے تو جدید ہند آریائی زبانوں کے ارتقاء میں ایک ہزار سال کی تاخیر ہو جاتی۔

تاریخی حقائق پر غور کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ سب سے پہلے مسلمان بڑی تعداد میں محمد بن قاسم کی سرکردگی میں ۷۱۱ء میں سندھ میں داخل ہوئے۔ جو زبان بولتے ہوئے وہ یہاں آئے تھے وہ عربی تھی۔ چند وجوہات کے باعث وہ ملک میں نہ پھیل سکے اور تقریباً تین سو سال تک وادی سندھ میں مقیم رہے۔ اس طویل عرصے کے دوران عربوں اور مقامی باشندوں کے درمیان میل جول بڑھتا رہا۔ یہی وجہ ہے کہ سید سلیمان ندوی (۱۹۵۳—۱۸۸۴ء) اپنی تصنیف «نقوش سلیمانی» میں اُردو کی جائے پیدائش سندھ قرار دیتے ہیں۔ لیکن اگر لسانیاتی نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو اس میں ذرا بھی صداقت نہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ مسلمانوں نے سندھ کی تہذیب و معاشرت کے علاوہ یہاں کی زبان کو بھی متاثر کیا لیکن وہ زبان اُردو نہیں سندھی تھی جس نے اس وقت آہستہ آہستہ عالم وجود میں قدم رکھنا شروع کیا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ سندھی زبان میں ہمیں عربی زبان کے بیشمار الفاظ ملتے ہیں۔ اس زبان پر عربی کا اثر یہیں تک محدود نہیں رہا بلکہ اس نے عربی زبان کے رسم خط کو بھی اپنا لیا۔ علم لسانیات کی روشنی میں ہم بڑے وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ عربوں نے وادی سندھ میں اپنے قیام کے دوران کسی نئی زبان کو جنم نہیں دیا، ہاں اس خطۂ ارض میں بولی جانے والی زبان کو متاثر ضرور کیا۔

دوسری بار مسلمان دسویں صدی عیسوی کے اختتام پر محمود غزنوی کی سرکردگی میں درۂ خیبر سے ہوکر ہندوستان میں داخل ہوئے اور سارے پنجاب میں

پھیل گئے ـ یہ وادی سندھ میں وارد ہونے والے مسلمانوں کے برخلاف فارسی بولتے ہوئے آئے تھے ـ انھوں نے پنجاب میں تقریباً دو سو سال تک قیام کیا ـ اسی مدت میں ان کے اور اہل پنجاب کے درمیان گہرا اختلاط اور مضبوط سماجی رشتہ قایم ہوگیا ـ اسی گہرے میل جول اور ٹھوس سماجی روابط کی بنیاد پر پروفیسر محمود شیرانی (۱۸۸۰ء ــــ ۱۹۴۶) نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ وہ زبان جسے ہم اُردو کہتے ہیں سرزمین پنجاب میں پیدا ہوئی ـ انھوں نے اس نظریے کی وضاحت اپنی تصنیف «پنجاب میں اُردو» (لاہور ۱۹۲۸ء) میں بڑی تفصیل کے ساتھ پیش کی ہے ـ پروفیسر شیرانی نے پنجابی اور اُردو (بالخصوص قدیم دکنی اُردو) کے درمیان بہت سی مماثلتیں دیکھیں اور یہ باور کرلیا کہ اُردو نے جس دھرتی پر جنم لیا وہ پنجاب ہی ہے ـ پروفیسر مسعود حسین خاں نے اپنی تصنیف «مقدمۂ تاریخ زبان اُردو» (دہلی، ۱۹۴۸ء) میں پروفیسر شیرانی کے اس نظریے کا بطلان کیا ہے اور متعدد مثالوں سے بہت واضح طور پر یہ ثابت کیا ہے کہ دکنی اُردو (قدیم اُردو) کی جو خصوصیات شیرانی نے پنجابی زبان سے منسوب کی ہیں وہ دہلی اور نواح دہلی کی بولیوں میں بھی پائی جاتی ہیں ـ پروفیسر مسعود حسین خاں نے لسانیاتی توجیہات کی بنیاد پر یہ ثابت کردیا ہے کہ اُردو دہلی اور نواح دہلی میں پیدا ہوئی لیکن اس کی ابتدا اس وقت تک ممکن نہ ہوسکی جب تک کہ محمد غوری نے ۱۱۹۳ء میں دہلی کو فتح کرکے اسے اپنا پایۂ تخت نہیں بنا لیا ـ

دہلی کے پائۂ تخت قرار پاتے ہی لوگ دور دراز کے مقامات سے آکر یہاں آباد ہونے لگے اور شہر دہلی چار مختلف لسانی دھاروں یعنی ہریانی، کھڑی بولی، برج بھاشا اور میواتی کا سنگم بن گئی ـ ہریانی دہلی کے شمال مغربی حصے میں بولی جاتی تھی ـ شمال مشرقی حصے میں کھڑی بولی کا رواج تھا اور برج بھاشا جنوب مشرقی خطے میں رائج تھی اور جنوب مغرب میں راجستھانی کی ایک بولی میواتی کا دور دورہ تھا ـ دہلی میں جب مذکورہ بالا بولیوں اور فاتح قوم کی زبان کے درمیان لین دین کا سلسلہ شروع ہوا تو ایک نئے لسانی پیکر نے جنم لیا جسے ہم بہت سے ناموں سے موسوم کرنے کے بعد آج «اُردو» کے نام سے یاد کرتے ہیں ـ اُردو کی ابتدائی نشو ونما میں ان چاروں بولیوں نے حصہ لیا لیکن ہریانی اور کھڑی بولی کے نقوش اُردو پر واضح طور پر ثبت ہوئے ـ اُردو نے ابتدا ہی سے کھڑی بولی کا ڈھانچہ اور دوسری بہت سی صوتی و نحوی خصوصیات میں ہریانی کی پیروی کی ـ قدیم اُردو پر ہریانی کے نقوش بیحد واضح نظر آتے ہیں ـ

اُردو کے آغاز و ارتقا پر غور کرتے وقت جس طرح ہم دہلی اور نواح دہلی کی بولیوں سے صرف نظر نہیں کر سکتے اسی طرح ان بولیوں کے بولنے والوں کو بھی نظر

انداز نہیں کر سکتے ۔ مقامی بولیاں بولنے والوں میں تقریباً سبھی غیر مسلم تھے اور محکوم تھے ۔ سیاسی و سماجی مفاد اور باھمی ضروریات کے پیش نظر ان کے لئے حکمراں طبقے کی زبان سیکھنا اور اس میں درک پیدا کرنا لازمی تھا ۔ چنانچہ مقامی باشندوں نے حکمراں طبقے کے سامنے سرخ رو ہونے اور سلطنت میں اعلیٰ عہدے اور منصب حاصل کرنے کے لئے فارسی سیکھنی شروع کی اس طرح محکوم قوم کا ایک با اثر طبقہ ذولسانی بن گیا ۔ بقول مولوی عبدالحق (۱۸۹۰–۱۹۶۱ء) «ہندوؤں نے تو اس کے حاصل کرنے میں بڑا کمال دکھایا ۔ ان میں فارسی کے ایسے ادیب اور شاعر گذرے ھیں کہ ان کی بعض تصانیف اب تک مستند سمجھی جاتی ھیں اور مدتوں داخل نصاب رھیں ۔ متواتر مطالعہ، مشق شعر و سخن، روزمرہ کی نوشت و خواند، صحبت اھل علم نیز اس وقت کے ماحول اور رواج کی وجہ سے فارسی ان کے دل و دماغ میں رچ گئی تھی اور تقریباً ان کی اپنی زبان ہو گئی تھی ۔»[1] چونکہ فارسی وہ سیکھ چکے تھے اس لیے اپنی بول چال کی زبان میں بھی وہ فارسی الفاظ اور ترکیبیں استعمال کرنے لگے ۔ اس طبقے کے زیر اثر اور حکمراں طبقے کے ساتھ میل جول کے باعث عوام کی زبان میں بھی عربی، فارسی اور ترکی الفاظ شامل ہونے لگے اس طرح لسانی خلط ملط کا ایک نیا سلسلہ شروع ھوا اور دھیرے دھیرے ایک نئی زبان کا ڈھانچہ تیار ہونے لگا جو ھندی، ھندوی، ریختہ اور آگے چل کر اُردو کہلایا ۔ اس سے یہ ثابت ھوتا ھے کہ اُردو کے آغاز و ارتقا کا سہرا مسلمانوں کے سر نہیں بلکہ ھندوؤں کے سر ھے ۔ اس حقیقت کی جانب اشارہ مولوی عبدالحق نے بھی ناگپور میں ۴ مارچ ۱۹۴۰ء کو منعقد ہونے والی اُردو کانفرنس کے خطبۂ صدارت میں کیا ھے ۔ وہ فرماتے ھیں «یہ (اُردو) خاص ھندوستان کی پیداوار اور دونوں قوموں یعنی ھندو مسلمانوں کے لسانی، تہذیبی اور معاشرتی اتحاد کا نتیجہ ھے ۔ بلکہ حقیقت یہ ھے کہ اس کے بنانے والے زیادہ تر ھندو ھیں»[2] اُردو کی ساخت یہ بتاتی ھے کہ اس کا پورا قواعدی ڈھانچہ مقامی بولیوں کا ھے ۔ صرف ذخیرۂ الفاظ کا کچھ حصہ فارسی و عربی الفاظ پر مشتمل ھے ۔ اگر اُردو مسلمانوں کی ساختہ ہوتی تو اس کا ڈھانچہ فارسی یا ترکی یا عربی زبان کا ھوتا اور باھمی میل جول کی وجہ سے صرف تھوڑے سے الفاظ دیسی بولیوں کے اس میں شامل ہو گئے ہوتے ۔ لیکن معاملہ اس کے بالکل برعکس ھے ۔ آگے چل کر سماجی ضروریات کے پیش نظر مسلمانوں نے بھی اس زبان کو اپنانا شروع کر دیا کیونکہ اکثریت مقامی باشندوں یعنی ھندوؤں کی تھی اور مسلمانوں کا ایسا لوگوں کے ساتھ رات دن کا سابقہ رہتا تھا

---

1 مولوی عبدالحق : خطبات عبدالحق (حصہ دوم)، انجمن ترقی اُردو (دھلی، ۱۹۴۴ء) ص ۳۰ ۔

2 ایضاً، ص ۱۸ ۔

اس لئے کب تک وہ اس زبان کو نظر انداز کرتے رہتے – پھر اس میں کافی حد تک عربی و فارسی کے الفاظ شامل ہو چکے تھے اور ہندوؤں نے ہی «بے دھڑک» داخل کیے تھے اس لئے یہ زبان ان لوگوں کے لئے اجنبی نہیں رہی تھی – پھر فارسی کے زوال نے انہیں اس زبان کو اختیار کرنے پر اور بھی مجبور کر دیا تھا – رفتہ رفتہ یہ زبان مسلم اور ہندو عوام کا بہترین وسیلۂ اظہار بن گئی – نہ صرف عوام بلکہ خواص نے بھی اسے اپنے سینے سے لگایا اور آہستہ آہستہ اس نے محلوں کے بھی در و بام چھو لیے اور شاہان دھلی کے درباروں میں جلوہ افروز ہو گئی – مغلوں کو اس زبان کا ایسا چسکا لگا کہ وہ اپنے آبا و احداد کی زبان تک کو بھول بیٹھے – بابر نے «تزک بابری» اپنی مادری زبان ترکی میں لکھی تھی لیکن جب اس کے پوتوں اور پڑپوتوں کا دور آیا تو یہ زبان ان کے لئے ایک اجنبی زبان بن چکی تھی – ڈاکٹر تارا چند نے اسی بات کو یوں بیان کیا ہے – «سب سے بڑھ کر یہ ہے کہ ایک لسانی امتزاج وجود میں آیا – مسلمانوں نے اپنی ترکی اور فارسی ترک کر دی اور ہندوؤں کی زبان اختیار کرلی –»[1] ظاہر ہے اس وقت ہندوؤں کی زبان کیا تھی، یہی اُردو !

چونکہ اس دور کی سرکاری زبان فارسی تھی اور فارسی کو اعلی وقار اور تہذیبی مرتبہ حاصل تھا اس لئے اُردو خاطر خواہ ترقی نہیں کر سکی – اسے ادبی موضوعات اور جمالیاتی احساسات کے اظہار کے لئے موزوں نہیں سمجھا گیا جس کے نتیجے کے طور پر ہند میں اس کی ترقی کی رفتار دھیمی رہی – تقریباً چار سو سال کے عرصے تک یہاں اُردو صرف بول چال کی زبان کے طور پر استعمال ہوتی رہی – لیکن اسی عرصے میں جنوبی ہند کے خطۂ دکن میں پہنچ کر اس نے حیرت انگیز ترقی کی –

اُردو زبان نے سر زمین دکن پر سب سے پہلے اس وقت قدم رکھا جب مسلمان تقریباً ایک سو سال تک دھلی میں قیام کرنے کے بعد جنوب کی طرف بڑھے – علاءالدین خلجی نے ۱۲۹۵ء میں دیوگری (دولت آباد) فتح کیا اور اس کے فوجی سپہ سالار ملک کافور نے اسی طرح کے کئی اور کامیاب حملے دکن پر کیے – علاءالدین کے بعد محمد بن تغلق نے دکن پر چڑھائی کی اور اپنا پایۂ تخت دھلی سے دولت آباد منتقل کر دیا جس کی وجہ سے کثیر تعداد میں لوگ دھلی چھوڑ کر دولت آباد میں آباد ہو گئے – کچھ عرصہ بعد جب دارالسلطنت دولت آباد سے پھر دھلی منتقل ہوا تو بہت سے خاندانوں نے وہاں سے دھلی واپس جانا پسند نہیں کیا اور وہیں کے ہو رہے – جو زبان یہ لوگ دھلی سے اپنے ساتھ لے گئے تھے وہ ابھی نا پختہ تھی اور اپنی نشوونما کے ابتدائی مراحل سے گزر رہی تھی – ۱۳۴۷ء میں جب بہمنی سلطنت

---

1 ایضاً، ص ۲۸ –

کا قیام عمل میں آیا تو اُردو کی قدرومنزلت میں بھی اضافہ ہوا لیکن پوری قدردانی اسے اس وقت نصیب ہوئی جب بہمنی سلطنت ٹوٹ کر پانچ الگ الگ حصوں میں تقسیم ہو گئی۔ بیجاپور کی عادل شاہی اور گولکنڈہ کی قطب شاہی سلطنتوں نے اس کے سر پر سرپرستی کا ہاتھ رکھا اور اس کی قدردانی میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تھوڑے عرصے میں اس زبان میں شعروادب کا کافی سرمایہ پیدا ہو گیا۔

دکن میں اُردو کے اِرتقا کے بارے میں کچھ لوگوں نے بڑے متضاد، بحث طلب اور لسانی نقطۂ نظر سے غلط اور بے بنیاد نظریات پیش کرکے خاصی شہرت حاصل کرلی ہے۔ جس طرح سید سلیمان ندوی اُردو کی پیدائش سندھ بتاتے ہیں کیونکہ مسلمان سب سے پہلے سندھ میں آئے اسی طرح کچھ اہل علم اس بات پر اڑے ہوئے ہیں کہ اُردو دکن میں پیدا ہوئی کیونکہ مسلمان اول اول علاقۂ سندھ کے علاوہ ساحل مالابار اور کرناٹک پر بھی نمودار ہوئے تھے۔ چونکہ عربوں کا مقصد سیرو تفریح نہیں بلکہ تجارت کو فروغ دینا تھا اور بعدۂ اشاعت دین بھی ان کے مقصد میں شامل ہو گئی تھی اس لیے وہ ان سواحل سے ہوکر اندرخشکی کی جانب بڑھتے گئے۔ ان عربوں اور مقامی باشندوں میں میل جول اور سماجی اختلاط کی وجہ سے جو زبان وجود میں آئی وہ اُردو کہلائی۔ نصیرالدین ہاشمی نے اپنی تصنیف «دکن میں اُردو» میں اسی نظریے کی تائید کی ہے۔ وہ لکھتے ہیں «جو دعویٰ اُردو کے دکن میں پیدا ہونے کا کیا جاتا ہے وہ بڑی حد تک صحیح ہے۔» اُردو کے بارے میں یہ سمجھ لینا کہ جہاں جہاں مسلمان پہنچے وہاں وہاں اُردو پیدا ہو گئی سراسر نا سمجھی ہے۔ اگر یہ ممکن ہوتا تو آج ترکی، مصر، ایران، انڈونیشیا، بنگلہ دیش اور دیگر مسلم ممالک کی زبان اُردو ہوتی۔

چند سال قبل بنگلور کی ڈاکٹر آمنہ خاتون نے «دکنی کی اِبتدا» کے عنوان سے ایک کتابچہ شائع کیا تھا جس میں انھوں نے واضح طور پر کہا ہے کہ اُردو اور دکنی دو علٰیحدہ علٰیحدہ زبانیں ہیں۔ ڈاکٹر موصوفہ کا خیال ہے کہ دکنی (جسے انھوں نے ایک علٰیحدہ زبان قرار دیا ہے) نہ تو دھلی میں بولی جانے والی اُردو سے ماخوذ ہے اور نہ ھریانی سے نکلی ہے اور نہ اس نے کسی دوسری جگہ سے چل کر دکن کا رخ کیا ہے۔ بلکہ اس کی اِبتدا سر زمین دکن ھی کی خاک سے ہوئی اور یہ یہیں نشو و نما پا کر پروان چڑھی۔ موصوفہ کے نزدیک «مسلمانوں کے دھلی پہنچنے سے کم از کم ساڑھے پانچ سو سال پہلے سے دکنی کی داغ بیل پڑنا شروع ہو گئی تھی۔

ڈاکٹر آمنہ خاتون کی تحقیق سے کچھ عرصے قبل ڈاکٹر سہیل بخاری نے بھی دکنی اور اُردو کے بارے میں اپنے نظریات کا اِظہار «سب رس پر ایک نظر» (مطبوعہ

۱۹۶۷ء) میں کیا تھا۔ انھیں بھی دکنی اور اُردو کو ایک زبان ماننے سے اِنکار ہے۔ انھوں نے اس نظریے کو اپنے ایک اور مضمون «قدیم دکنی اور اُردو زبان کا تقابلی مطالعہ» (مطبوعہ «اُردو نامہ»، شمارہ نمبر ۱۸) میں ذرا تفصیل اور وضاحت کے ساتھ پیش کیا ہے۔ ڈاکٹر سہیل بخاری کے نظریات میں بنیادی فرق یہ ہے کہ ڈاکٹر موصوف دکنی کا ماخذ ہریانی بتاتے ہیں اور دھلی کی اُردو سے اسے بالکل مختلف قرار دیتے ہیں جبکہ موصوف کا نظریہ یہ ہے کہ دکنی نہ تو دھلی کی اُردو سے اِرتقا پذیر ہوئی اور نہ ہریانی سے بلکہ یہ دکن ھی میں پیدا ہوئی، یہیں پلی اور یہیں پروان چڑھی۔

اُردو کے آغاز و اِبتدا کے بارے میں مولانا محمد حسین آزاد نے «آب حیات» کے دیباچے میں جو بات کہی ہے اس کا بھی ذکر یہاں بیجا نہ ہو گا۔ وہ لکھتے ہیں «اتنی بات ہر شخص جانتا ہے کہ ھماری اُردو برج بھاشا سے نکلی ہے اور برج خاص ہندوستانی زبان ہے۔» سید شمس‌اللہ قادری مولانا آزاد کے اس نظریے کی حمایت کرتے ہوئے «تاج اُردو» میں لکھتے ہیں۔ «مسلمانوں کے اثر سے برج بھاشا میں عربی فارسی کے الفاظ داخل ہونے لگے جس کے باعث اس میں تغیر ہوا جو روز بروز بڑھتا گیا اور ایک عرصے کے بعد اُردو کی صورت اختیار کر لی۔»

ڈاکٹر مسعود حسین خان نے «مقدمۂ تاریخ زبان اُردو» میں برج بھاشا، دکنی ہریانی اور کھڑی بولی کے تقابلی مطالعے اور بھرپور مثالوں سے پورے طور پر یہ ثابت کر دیا ہے کہ اُردو برج سے نہیں نکلی۔ ان کا خیال ہے کہ «آزاد شمالی ہند کی بولیوں کے اختلافات سے ناواقف تھے۔ اس لئے انھوں نے اُردو کا ماخذ برج بھاشا کو بتایا۔» ان کے نزدیک برج بھاشا کھڑی بولی کی ماں نہیں ہو سکتی البتہ بہن ضرور ہو سکتی ہے کیونکہ یہ «شورسینی اپ بھرنش کی سچی جانشین ہے۔» آگے چل کر ڈاکٹر مسعود حسین خان لکھتے ہیں۔ «اُردو کا ڈھانچہ برج بھاشا پر تیار نہیں کیا گیا ہے۔ قدیم اُردو جمنا پار کی ہریانی بولی سے قریب تر تھی۔ جدید اُردو اپنی صرف ونحو کے اعتبار سے مراد آباد اور بجنور کے اضلاع کی بولی سے قریب تر ہے۔ برج بھاشا نے بعد کو اُردو کا معیاری لب ولہجہ متعین کرنے میں ضرور مدد دی ہے۔» اس کی وجہ وہ یہ بتاتے ہیں کہ سکندر لودھی کے عہد سے لیکر شاھجہاں کے زمانے تک آگرہ ہندوستان کا پایہ تخت رہا ہے۔

جن مغربی عالموں نے اُردو اور دیگر ہندوستانی زبانوں سے اپنی دلچسپی کا اِظہار کیا ہے ان میں گریرسن (۱۸۵۱-۱۹۴۱ء) اور ژول بلاک (۱۸۸۰-۱۹۵۳ء) کے نام سرفہرست ہیں۔ گریرسن نے «لسانیاتی جائزۂ ہند» میں زبانوں کی تقسیم اندرونی بیرونی اور وسطی بنیادوں پر کی ہے۔ اندرونی زبانوں میں اس نے مغربی ہندی، پنجابی (مشرقی)، گجراتی، راجستھانی، بھیلی اور خاندیشی کو شامل کیا ہے۔ گریرسن

کی اس تقسیم زبان سے اختلاف کرتے ہوئے ڈاکٹر چٹرجی نے علاقائی بنیادوں پر زبانوں کی تقسیم کی ہے اور گریرسن کی جنوبی ہندی کو مدھیہ پردیش کی زبان خاص قرار دیا ہے۔ مغربی ہندی کی اصطلاح گریرسن کی وضع کردہ ہے۔ اس طرح وہ مغربی ہندی اور مشرقی ہندی میں تمیز کرتا ہے۔ چونکہ مغربی ہندی کا نام مدھیہ پردیش میں بولی جانے والی زبان کو دیا گیا ہے اس لیے یہ ہند آریائی زبانوں میں افضلیت کی حامل ہے۔ ڈاکٹر مسعود حسین خاں نے اسے «ہند آریائی زبان کی بہترین نمائندہ» کہا ہے۔ اس کی وجہ غالباً یہی ہے کہ ہند آریائی زبانوں کے سلسلہ در سلسلہ ارتقا میں مدھیہ دیش کے علاقے کو ہمیشہ لسانی برتری حاصل رہی ہے اور یہی وہ علاقہ ہے جہاں سنسکرت، شورسینی پراکرت اور پھر شورسینی اپ بھرنش نے اپنے ارتقا کی منزلیں طے کیں۔ مغربی ہندی کو جس کا تعلق براہ راست شورسینی اپ بھرنش سے ہے اور جس کے طلوع کا زمانہ لگ بھگ ....۱ء ہے گریرسن نے پانچ بولیوں میں تقسیم کیا ہے جن کے نام ہیں، کھڑی بولی (یا ہندوستانی)، ہریانی (یا باڈو یا بانگڑو) برج بھاشا، قنوجی اور بندیلی۔

کھڑی بولی اور ہریانی کا تعلق ان بولیوں سے ہے جن کا اختتام الف یا مصوتہ (آ) پر ہوتا ہے اور باقی ماندہ تین بولیاں برج بھاشا، قنوجی اور بندیلی واؤ یا مصوتہ /o/ پر ختم ہوتی ہیں۔ اُردو نے اپنے اِرتقا کی تاریخ میں آخرالذکر تین بولیوں کا ڈھانچہ کبھی بھی نہیں اپنایا۔ اُردو کی اِبتدائی نشوونما میں ہریانی نے سب سے اہم رول ادا کیا۔ اس کے بعد جن بولیوں نے اسے سہارا دیا وہ کھڑی بولی ہے۔ کھڑی بولی کو گریرسن (ہندوستانی) کے نام سے یاد کرتا ہے۔

اُردو کے ارتقا کے سلسلے میں جن نظریات کا ذکر اوپر کیا گیا ہے ان میں پروفیسر محمود شیرانی اور پروفیسر مسعود حسین خاں کے پیش کردہ نظریات میں کافی وزن ہے۔ مسلسل جد و جہد اور کاوش کے بعد اُردو کے سلسلے میں جو تحقیقی مسائل محمود شیرانی اور مسعود حسین خاں نے فراہم کیا ہے وہ اُردو زبان کے لسانی اِرتقا سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے نہایت قابل قدر سرمایہ ہے۔ اس سے پہلے جن بزرگوں نے اُردو کی پیدائش کے بارے میں جو باتیں کہی ہیں انہیں محض مفروضہ یا قیاس آرائی سے تعبیر کرنا چاہئے کیونکہ یہ باتیں نہ تو تحقیق کی روشنی میں کہی گئی ہیں اور نہ ہی یہ لسانیاتی بنیادوں پر مبنی ہیں۔



# ملفوظات شاہ وجیہ الدین علوی کی لسانی اہمیت

عبدالرحمان پرواز اصلاحی

اُردو زبان کا خمیر ہندوستان کی علاقائی زبانوں سے تیار ہوا ہے، ہندوستان میں بولی جانے والی تمام زبانوں کے الفاظ اس میں اس طرح گھل مل گئے ہیں کہ اُردو زبان سے ان کو علیحدہ نہیں کیا جا سکتا۔

آمد و رفت کے وسائل کی کمی کی وجہ سے پہلے زبانوں کی نشو و نما مقامی ہوتی تھی، اور ایک مقام کی بولی بولنے والوں کی اتنی تعداد دوسری بولی کے حلقوں میں نہیں پہنچ سکتی تھی کہ بولیوں کا خلط ملط عمل میں آسکے، لیکن مسلمانوں کی ہندوستان میں آمد کے عرصہ کے اندر ہی سارے شمالی ہند میں اور علاءالدین خلجی کے زمانے سے دکن میں بھی ہندآریائی بولیوں کا میل ملاپ ہوتا دکھائی دیتا ہے، اور ایک بولی جو مسلمانوں نے اختیار کرلی تھی اسی کے آثار مختلف بولیوں کے علاقوں میں تھوڑی بہت تبدیلی کے ساتھ ملنے لگتے ہیں۔

اس نئی بولی کے ابتدائی نمونے پہلے ہمیں فارسی تحریروں کے درمیان نظر آتے ہیں۔ تاریخ کی کتابوں، شعراء کے دواوین، اور بزرگوں کے ملفوظات میں ہمیں ایسے بیشمار الفاظ سے سابقہ پڑتا ہے جنہیں ہم اصطلاحی طور پر نثر تو نہیں کہہ سکتے لیکن یہ ضرور ہے کہ یہ ایک مربوط خیال کے اجزاء ہیں، کیونکہ یہ بات تصور میں نہیں آسکتی کہ قوموں کی ذہنی نشو و نما کے کسی مرحلے میں بھی وہ صرف منفرد لفظوں میں خیالات کو ظاہر کرتی رہی ہوں گی۔ لسانیات کا یہ مسلم اصول ہے کہ «زبان کی اکائی لفظ نہیں جملہ ہے، یعنی انسان نے جب بولنا شروع کیا تو وہ جملوں میں بولنے لگا نہ کہ الفاظ میں۔ ہوسکتا ہے کہ یہ جملے کبھی لفظی جملے (SENTENCE WORDS) رہے ہوں»۔[1]

اس اصول کی روشنی میں ان منفرد لفظی آثار کا مطالعہ بھی خارج از دلچسپی نہیں۔ جنہیں فارسی دانوں نے ہندوستانی عوام کے مزاج کی رعایت سے بے اختیار استعمال کئے ہیں۔ اور یہی دراصل ان لفظوں کی تاریخی اہمیت ہے، فارسی

1 Elements of the Science of Language, 2nd Edition, Taraporevala; P. 9.

تحریروں میں جگہ جگہ اُردو یا ہندوستان کی علاقائی زبان کے جو الفاظ یا ادھورے جملے دستیاب ہوتے ہیں ہماری زبان کے نثری ارتقاء کے پہلے مرحلے کے نمونے ہیں۔

ساتویں صدی ہجری میں صوفیاء، علماء، ادباء، شعراء، تاجر اور دستکار ایران و عرب سے ہندوستان میں آئے، تو یہاں انھیں ایک نئی تہذیب، نئے سماج اور نئی بولی سے واسطہ پڑا، ان کے میل جول سے جو لسانی نتائج فطرتاً پیدا ہونے چاہئیے تھے وہ نشو و نما پا رہے تھے ۔ اس زمانے میں تبلیغی اغراض اور تعلیمی مقاصد کے تحت بھی اس کی ضرورت محسوس ہوئی کہ ہندوستانی عوام کو اپنے افکار و خیالات زیادہ قابل فہم اور ہم گیر محبت کی زبان میں سمجھائے جائیں۔ چنانچہ صوفیائے کرام کے طبقہ نے خصوصیت کے ساتھ اس کا التزام کیا ۔ ان کے فارسی ملفوظات کے درمیان اُردو کے ایسے کچھ جملے ٹپک پڑے ہیں جن کے مطالعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ بزرگان دین کو ایسے موقعوں پر اُردو جملوں سے مدد لینی پڑتی تھی۔ وہ اپنے مریدوں، عقیدت مندوں اور عوام سے گفتگو کرتے وقت اس کا لحاظ کرتے تھے کہ انھیں کی بولی ٹھولی میں اپنا مافی الضمیر ادا کردیں ۔ ان کے اس عمل سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ اُردو عوام کی بول چال کی زبان ہونے کی حیثیت سے فارسی کے مستند مصنفین اور خاص طور سے اہل ارشاد و ہدایت پر اپنا اثر ڈالنے لگی تھی ۔

اُردو کی نشو و نما اور ارتقاء میں جہاں ہندوستان کے مختلف علاقوں نے حصہ لیا، ان میں گجرات بہت نمایاں نظر آتا ہے ۔ اُردو کے عظیم محقق حافظ محمود شیرانی اپنے ایک مضمون بعنوان « گوجری یا گجراتی اُردو، دسویں صدی میں» لکھتے ہیں۔

«موجودہ معلومات کی روشنی میں کہا جا سکتا ہے کہ اُردو زبان کو ادبی شکل سب سے پہلے صوبۂ گجرات میں ملتی ہے ۔ یہ صوبہ ۶۹۶ھ میں سلطنت دھلی کے زیر نگیں آتا ہے ۔ اور مسلمان آباد کار اس میں داخل ہوتے ہیں، تقریباً ایک صدی تک گجرات دھلی کے تابع رہا بعد میں آزاد ہو گیا ۔ ہم اور واقعات سے اعراض کرکے امیر تیمور کے حملۂ ہند کا ذکر کرتے ہیں، جس سے سر زمین گجرات میں اُردو کو بالواسطہ تقویت پہنچتی ہے ۔ تیموری تاخت کی بنا پر لوگوں کی ایک کثیر تعداد صوبہ دھلی سے ہجرت کرکے گجرات میں جا کر آباد ہو جاتی ہے ۔ چنانچہ مراۃ احمدی میں مرقوم ہے ۔

«ہم دریں اثناء خبر رسید کہ حضرت (صاحبقران امیر تیمور گورگان) در دھلی نزول اجلال فرمودند و فتور عظیم دران دیار راہ یافت وخلق کثیر ازاں حادثہ گریختہ بہ گجرات آمد ۔ مقارن ایں حال سلطان ناصرالدین محمود شاہ از دھلی فرار

نمودہ بہ گجرات رسید واز آنجا مایوس شدہ بہ مالوہ رفت» (مراۃ احمدی جلد اول ص ۴۷)

گویا حملۂ تیمور سے دو امر متعلق ھیں، پہلے لوگوں کی مہاجرت، جس میں بعض مشاھیر اولیاء کے نام بھی ملتے ھیں مثلاً شیخ احمد کھتو، شیخ برھان‌الدین قطب عالم اورمولانا خواجگی، اس ھجرت سے گجرات میں اُردو بولنے والوں کی تعداد میں اِضافہ ھو گیا ـ دوسرے شاھان گجرات کی سلطنت کا قیام ـ یہ واقعہ بھی اس صوبے میں اُردو کی آیندہ ترقی کے لئے ایک زبردست محرک ثابت ھوا ـ مسلمان جو مختلف مقاصد سے گجرات میں آباد ھو گئے تھے، دھلی کی زبان اپنے ساتھ لائے تھے اور قومی زبان کی حیثیت سے اس پر نظر ڈالتے رھے گجرات کی زبان اگرچہ گجراتی ھے لیکن مسلمانوں نے من حیث‌القوم اُردو کو اپنی زبان تسلیم کر لیا ـ»[1]

یہ زبان جسے اھل گجرات نے اپنی زبان چھوڑ کر احتیار کی، سماج کے مختلف طبقوں میں اِتحاد کا ذریعہ بنی اور سچ پوچھئے تو شمال جنوب میں اس کے ذریعہ رابطہ قائم ھوا ـ مشہور ماھر لسانیات ڈاکٹر سنیتی کمار چٹرجی لسانی شواھد کی بنا پر کہتے ھیں کہ «مسلمان حکمرانوں کے پےدرپے سلسلوں اور دھلی کے عہدہ‌داروں اور دوسرے لوگوں کے ذریعہ اسی زبان کو مشرق ومغرب اور شمال وجنوب کے صوبوں میں ایک سہولت بخش مشترک زبان کے طور پر پھیلنے میں مدد ملی»[2] اپنی دوسری تصنیف «انڈو ایرین اور ھندی» میں بھی انھوں نے اسی خیال کا اعادہ کیا ھے ـ فرماتے ھیں ـ

«یہ دکن تھا جس نے شمالی ھند کے لئے ادب کا نمونہ چھوڑا، اور برج بھاشا جو علاقہ واری زبان تھی کہ بر عکس خاص ھندی اور ھندوستانی کی ترویج کی ـ» (ص ۴۷)

بعض قرائن سے پتہ چلتا ھے کہ گجرات میں شروع ھی سے مسلمان «گجری» بولتے رھے ھیں ـ گجری کی اِصطلاح دراصل گجرات کی زبان سے فرق اور اِمتیاز کرنے کے لئے وضع کی گئی ھے ـ بالفاظ دگر جس سے گجراتی اُردو مراد ھے ـ دکن میں اگر یہ اِصطلاح کسی مصنف کے ھاں ملتی ھے تو سمجھ لینا چاھئے کہ وہ مصنف گجرات کا باشندہ یا گجراتی الاصل ھے ـ

بھر حال گجرات میں اُردو نثر کے اِرتقاء میں بادشاھوں اور مشائخ کے وہ جملے اور فقرے خاص اھمیت رکھتے ھیں جو انھوں نے مختلف مواقع پر اپنی فارسی

---

1 مقالات حافظ محمود شیرانی جلد اول (ص ۱۶۰ تا ۱۶۲)

The Origin & Development of the Bengali Language P 12 2

گفتگو کے دوران ارشاد فرمائے ـ ۸۰۳ھ/۱۴۰۰ء میں حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت کے پوتے سید برہان الدین عبداللہ بن محمود آغاز شباب میں پٹن (گجرات) میں تشریف لائے ـ پھر جب سلطان احمد بادشاہ گجرات ۸۱۴ھ/۱۴۱۱ء تا ۸۴۵ھ/۱۴۴۲ء نے احمدآباد آباد کیا تو سید صاحب پٹن سے احمدآباد میں آکر سکونت پذیر ہو گئے ـ گجرات میں آپ کا لقب «قطب عالم» اور آپ کے فرزند اکبر سراج الدین محمد بن عبداللہ کا لقب «شاہ عالم» مشہور ہے ـ حضرت قطب عالم کے متعلق مشہور ہے کہ ایک روز آپ پچھلی رات کو اُٹھ کر باہر نکلے تو کسی چیز سے ٹھوکر لگی، آپ نے فرمایا، «لوہ ہے یا پتھر یا کیا ہے» قطب عالم کا وصال ۸۵۷ھ/۱۴۵۳ء میں ہوا ـ

جب شاہ بارک اللہ چشتی احمدآبادی نے بشارت نبوی کی تعمیل میں قطب عالم کے فرزند اکبر کو «شاہ عالم» کا لقب دیا اور قطب عالم نے بشارت خواب اور لقب کا واقعہ سنا تو فرمایا کہ «چشتیوں نے پکائی اور بخاریوں نے کھائی» شاہ عالم نے ۸۸۰ھ/۱۴۷۵ء میں وصال فرمایا ـ [1]

شاہ عالم کے اقوال بکثرت پائے جاتے ہیں جنھیں تحفتہ الکرام اور مرآۃ سکندری کے حوالہ سے حافظ محمود شیرانی نے نقل کئے ہیں ان میں سے ایک جملہ کے متعلق پروفیسر ابراہیم ڈار نے اپنے ایک مقالے میں یوں تفصیل لکھی ہے ـ

«مرآۃ سکندری کے بیان کو ہم تسلیم کرلیں تو ماننا پڑے گا کہ سلطان محمود بیگڑھ اپنے بڑے بھائی قطب الدین خاں کی چال بازیوں کا شکار ہوجاتا اگر شاہ عالم محمود کو اپنی پناہ اور حفاظت میں نہ لے لیتے، اس لڑکے فتح خاں سے (محمود بیگڑہ کا اصلی نام) مخاطب ہوکر آپ نے فرمایا ـ کہ «بڈھ ڈوکرے» یعنی بڑھ اے پیر مرد ـ جبکہ اس کا بڑا بھائی اسے پکڑنے اچانک وہاں آگیا تھا کہتے ہیں کہ شاہ عالم کے معجزانہ الفاظ کی بدولت محمود ایک پیر مرد دکھائی دینے لگا ـ آپ کے اور بھی اقوال ہیں مثلاً: «ارے میاں الولک! بولتے کیوں نہیں» الولک یعنی بانکے وضعدار «راجن جی بکروٹے بدل بکروٹا» اور «جو راجن جی کا اونہہ نہ بھایا ہووے تو تجھ جیسے فقیروں کی برسوں تپ کناسی کرے» (بحوالہ تحفتہ الکرم جلد اول ص ۳۱)

تاریخ میں اسی سلطان محمود بیگڑھ سے ایک ایسی کہاوت منسوب ہے جو مدتوں زبان زد رہی ـ کہتے ہیں کہ ایک سنار شاہی فرمان کی تعمیل میں ایک سونے کا رباب لیکر محل سرا کی طرف جارہا تھا کہ محتسب قاضی نجم الدین اور اس

---

1 داستان تاریخ اُردو مصنفہ حامد حسن قادری ص ۱۹

کے آدمی اس پر جھپٹ پڑے، انھوں نے اس رباب کے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے۔ ستار بیچارہ تکلیف و اذیت میں مبتلا محمود بیگڑہ کے سامنے پہنچا اور محتسب کی اس بیجا مداخلت کے خلاف بڑی فریاد اور آہ وزاری کی۔ مگر حضرت شاہ عالم کے دبدبہ کے آگے اپنی عجز و بیچارگی کا مقابلہ کرتے ہوئے جس سے یہ محتسب ایسا سلوک نہیں روا رکھ سکتا تھا، سلطان محمود نے کہا کہ «نیچی بیری سب کوئی جھوڑے» یعنی بیر کے نیچے درخت کو ہر کوئی جھڑ جھڑا تا ہے»۔[1]

یہ فقرے گو مربوط نثر کی تعریف میں نہیں آتے لیکن استخراجی طور پر ہم انھیں نثر پارے کہنے پر مجبور ہیں۔ اس سلسلہ کی ترقی یافتہ کڑی حضرت شاہ وجیہ الدین علوی گجراتی ۱۵۸۹ء/۹۹۸ھ کے ملفوظات ہیں۔ جن میں گجری یا گجراتی اُردو کے بیشمار جملے ہمیں دستیاب ہوتے ہیں اور قدم قدم پر ہمیں ایسے فقروں سے واسطہ پڑتا ہے، جو نہ صرف اس زمانے کی بول چال کے باقیات ہیں بلکہ اُردو کے لسانی ارتقاء میں ایک تاریخی حیثیت کے حامل ہیں۔ حضرت قطب عالم، شاہ عالم وغیرہ کے جملے فارسی کے اجزاء کے نقاب میں چھپے ہوئے تھے لیکن یہاں صاف طور پر کھل کر سامنے آگئے ہیں۔ اور ان میں کم سے کم ایک مربوط خیال کے اظہار کی حد تک فارسی کے سہارے چھوٹتے دکھائی دیتے ہیں۔ اور ہمارے نثری آثار میں قدرتی ارتقاء کی ایک صحیح صورت نمودار ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مولوی عبدالحق نے اپنی کتاب «اُردو کی ترقی میں صوفیاء کرام کا کام» میں۔ حکیم شمس اللہ قادری نے «اُردوئے قدیم» میں حامد حسن قادری نے «داستان تاریخ اُردو» میں، حافظ محمود شیرانی نے اپنے مقالات میں ڈاکٹر جمیل جالبی نے «تاریخ ادب اُردو» میں شاہ وجیہ الدین کے ملفوظات «بحرالحقائق» سے ان جملوں کو خاص طور سے نقل کیا ہے، اور اُردو زبان کی تشکیل و نشو و نما کے سلسلہ میں ان کی اہمیت پر گفتگو کی ہے۔ شاہ وجیہ الدین کے ملفوظات کا جو قلمی[2] نسخہ ہمیں دستیاب ہوا ہے وہ اس سے بالکل مختلف

---

1 مقالہ «گوجری اور اُردو میں اہل گجرات کا حصہ» مطبوعہ رسالہ اُردو سہ ماہی کراچی ماہ اکتوبر ۱۹۵۰ء

2 ملفوظات شاہ وجیہ الدین گجراتی قلمی مرتبہ شیخ محمد کاتب بہادر ولد دولت خان لاہوری، مملوکہ مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ (ذخیرہ شروانی) پروفیسر خلیق احمد نظامی کے پاس جو مخطوطہ عکسی ہے اسے موصوف انڈیا آفس لندن سے لائے۔ یہ دونوں نسخے تقریباً ایک ہی ہیں محض معمولی سا اختلاف ہے۔ اس کے علاوہ ملفوظات کا ایک مجموعہ ڈاکٹر غلام مصطفےٰ خانصاحب اسلامیہ کالج کراچی کے پاس ہے اور ایک نسخہ پشاور یونیورسٹی میں ہے۔ ان دونوں کی ضخامت ہمارے مجموعہ سے دوگنی ہے۔

ہے ۔ اس نسخہ میں ایسے اردو کے جملوں کی تعداد بہت بڑھ جاتی ہے جو نئے اور نادر ہیں اور لسانیات کے محققین کے لئے نہ صرف مزید شواھد کا کام دیں گے بلکہ ان کے ذریعہ ایک نئی جہت بھی سامنے آئیگی ۔ ملاحظہ ہوں :

۱ می فرمودند، نرد ما شریعت و حقیقت است طریقت نیسب یعنی تکمیل بطریقت، گفتم چنانکہ آنحضرت عہد ترکب بخانۂ دنیاداراں کردہ اند فقیر ہم کند، فرمودند ۔ ایا دنیاداراں بیگانہ اند؟ «دنیاداراں اپنچ ہیں»

[فرماتے تھے کہ ہمارے نزدیک شریعت اور حقیقت کا اعتبار ہے طریقت کا نہیں ۔ طریقت تو صرف تکمیل مدارج کا ذریعہ ہے ۔ میں نے کہا کہ حضرت تو دنیاداروں کے گھر نہ جانے کا عہد کر چکے ہیں تو کیا فقیر بھی ایسا ہی کرے، آپ نے فرمایا کیا دنیادار بیگانے لوگ ہیں آخر وہ بھی تو اپنے ہی ہیں ۔]

۲ حضرت ایشان از مجلس درس جدا شدہ بحضرت خضر سخنان می کردند، محرمان ایشان پرسیدند کہ چہ سخن بود فرمودند کہ بابا چہ سخن است غیر از کلام باطن ۔ باز استفسار کردند کہ افادہ بود یا استفادہ ؟ فرمودند «ہمیں رسول پاک کے لوگ ہیں» یعنی من کان معموراً بفیض الرسول لایحتاج الی الاستفادہ من غیرہ ۔

[حضرت شاہ صاحب مجلس درس سے جدا ہو کر حضرت خضر سے گفتگو فرما رہے تھے ۔ ان کے ایک واقف کار نے دریافت کیا کہ کیا باتیں ہوئیں ؟ فرمایا کہ بابا اور کیا بات ہوگی سوائے کلام باطنی کے ۔ لوگوں نے عرض کیا کہ فائدہ دیا گیا یا فائدہ لیا گیا ؟ فرمایا کہ ہم رسول پاک کے آدمی ہیں یعنی جو رسول کے فیض سے بہرہ یاب ہوا اسے کسی اور سے فائدہ لینے کی ضرورت نہیں ہے ۔]

۳ می فرمودند کہ دست محکم گرفتہ پرسیدم حال گجرات (در قحط) چنین شدہ است ساماں کے خواہد بود ۔ بتاکید فرمودند کہ آنرا کہ خدائے تعالی اخفا کردہ است «ظاہر نہ کیجے ظاہر نہ کیجے» ودست خود از من خلاص کشانندہ رفتند و در مجلس درس حاضر نہ شدند ۔

[فرماتے تھے کہ میں نے ہاتھ مضبوط پکڑ کے پوچھا کہ اب گجرات کی حالت ایسی ہو گئی ہے کب سامان ہوگا ؟ تاکید کے ساتھ جواب دیا کہ جو بات خدا تعالی نے چھپائی ہے اسے ظاہر نہیں کرنا چاہئے اور اپنا ہاتھ مجھ سے چھڑا کر چلے گئے اور پھر مجلس درس میں نہ آئے ۔]

۴ روزے میاں شیخ صالح خواستند کہ کسب کتابت کنند، فرمودند کہ ماشطارئیم ماراازکسب چہ مناسبت است، از ہر جا کہ بگیریم بخوریم ودر توحید مستغرق

باشیم بفعل زاهدانہ چراقید شویم، اگر قوی شبہ باشد حیلہ کنیدو بخورید یعنی از بقال استقراض کنید، پرسیدند کہ اشیاء را اگر مظاہر تصور کنم چون است ؟ فرمودند کہ «نہ نہ یوں تو ذوق نہ ہووے»۔

[ایک دن شیخ صالح نوساروی (مرید) نے آپ سے کتابت کے بارے میں سوال کیا ۔ آپ نے فرمایا کہ ہم لوگ شطاری ہیں ہم کو کسب سے کیا سروکار ۔ جس جگہ سے آوے کھا لیں اور توحید میں مستغرق رہیں ۔ اگر شبہ قوی ہو تو شرعی حیلہ کرو اور کھا جاؤ ۔ پھر مال مشکوک بنیا کو قرض دے کر لے لو ۔ لوگوں نے سوال کیا کہ اگر اشیاء کو ہم مظاہر سمجھ لیں تو کیسا ہے، فرمایا نہیں اس کو تو ذوق قبول نہیں کرتا ۔]

۵ از مختلف الحرمت سوال کردم، فرمودند اتقیاء و علماء اگرچہ خود بران عمل کم کنند اما سلاطین رابر عمل آن فتویٰ دادہ اند باز فرمودند انچہ روایت درفقہ یابد چرانکنند «بھونداج ہوئے سونکرے» یعنی متفق الحرمت نباشد مگر فرمودند کہ ہر چیزیکہ متہیج ذوق وشوق باشد صوفی آنرا ترک نکنند ۔

[جن اشیاء کے حرام میں اختلاف ہے اس کے متعلق سوال کیا تو فرمایا کہ گرچہ علماء اور متقی لوگ خود اس پر عمل نہیں کرتے مگر بادشاہوں کے حق میں انہوں نے فتویٰ دیدیا ہے ۔ پھر فرمایا کہ جو روایت کہ فقہ کی کتابوں میں ملتی ہے اس پر کیوں نہ عمل کرے، جو چیز بری ہے اس کو نہ کرنا چاہئے یعنی جس کے حرام پر اتفاق ہے ۔ پھر شاید فرمایا کہ جس چیز کے متعلق صوفی کا ذوق آمادہ کرے اسے نہیں چھوڑنا چاہئیے ۔]

۶ فرمودند کہ کسی کہ فکر وحدت وجود باشد او را تصور نقش اللہ و شغل طاقچہ باید فرمود چون عمل کند «آپہین جھک مار کر قبول کریگا»۔

[فرماتے تھے کہ جو شخص کہ وحدت الوجود کا انکار کرے اسے اسم ذات کا تصور اور شغل طاقچہ کی فرمائش کرنی چاہئیے جب عمل کرے گا تو لامحالا مان لے گا ۔]

۷ عزیز رخصت خواست کہ اگر حکم باشد ہمیشہ روزہ دار باشیم یا اکثر اوقات روزہ داریم، بران اعراض فرمودند و می فرمودند کہ از مغلان بیاموزید کہ اسپ خود را می خورانند و می دوانند، وقوت سہ اربعین شمارا کافی است، «تمھاری بلا ریاضت کرے ۔»

[ایک عزیز نے آپ سے اجازت چاہی کہ اگر حکم ہو تو ہمیشہ ہم روزہ رکھا کریں یا کبھی کبھی روزہ رکھیں؟ پہلے آپ نے اس سے پہلوتہی فرمائی ۔ پھر فرمانے لگے کہ مغل سپاہیوں سے سیکھو کہ گھوڑوں کو خوب کھلاتے ہیں اور پھر دوڑاتے ہیں ۔ اور تمہیں تین چلے کی قوت بس ہے ۔ اس کے بعد تمہاری بلا ریاضت کرنے جائے ۔]

۸ گفتم بارھا میل می شود کہ این قفص تن بشکند فرمودند چرا بشکنند «خاصا پنجرہ ہے ۔»

[میں نے کہا کہ اکثر خیال میں آتا ہے کہ اس جسم کے پنجرہ کو توڑ دیا جائے فرمایا، کیسے توڑیگا خاصا پنجرہ ہے ۔]

۹ سالت عن تفضیل الولی علی النبی، فرمودند «کھرے نادان ہیں، کھرے نادان ہیں»

[میں نے نبی پر ولی کی فضیلت کے بارے میں سوال کیا تو فرمانے لگے ایسا سوچنے والے پکے نادان ہیں کہاں نبی کا مقام اور کہاں ولی ۔]

۱۰ بتفضیل انبیاء بر اولیا فرمودند «رات دن خدا جنوں کی مدح کرے» ۔

[انبیاء کی تعریف اور اولیا پر ان کی فضیلت کے متعلق ارشاد فرمایا، انبیاء تو وہ ہیں جن کی خدا تعالٰی رات دن توصیف بیان کرتا ہے ۔]

۱۱ گفتم کسی را کہ کشف خود نمی شود در اعمال چون اختیار کند، فرمودند کہ استخارۂ مسنون کند پس اگر کشف نشود «اپنوں کو کیا فائدہ» یعنی ماراچہ باید کرد کہ ما بکار خود مشغول باشیم کشف کار اوست او داند ۔

[میں نے کہا کہ ایک شخص کو کشف نہیں ہوتا تو وہ اعمال میں کیا تدبیر اختیار کرے ۔ فرمایا، کہ اسے استخارۂ مسنون کرنا چاہئیے اور پھر بھی اگر کشف نہ ہو تو ہمیں اس سے کیا غرض، ہم کو تو اپنے کام میں مشغول رہنا چاہئیے ۔ کشف کرانا اس کا کام ہے وہ جانے ۔]

۱۲ می فرمودند کہ «سب چھوڑ بیٹھے تو شتاب فائدہ ہووے» «دریک دوار بعین از ان ہم کم ۔

[فرمایا کرتے تھے دنیاوی چیزوں کا خیال ترک کر دے اور یکسو ہو جائے تو راہ سلوک میں جلد فائدہ حاصل ہووے ۔ ایک دو چلے بلکہ اس سے کم ہی میں اس کا کام بن جائے گا ۔]

۱۳ می فرمودند کہ مرا طعام و جام باید، دیگر حاجت نیست «وہ کیا ہووے جو احمدآباد کے بازار میں» این قدر فوطہ بستہ مسیرالبرکتہ -

[فرماتے تھے کہ مجھے صرف کھانا کپڑا چاھئیے اور چیزوں کی ضرورت نہیں - ان چیزوں کی کیا ضرورت جو احمدآباد کے بازار میں ھیں - یہ بندھی ہوئی پٹی یا کمربند برکت مہیا کرنے کے لئے کافی ھے -]

۱۴ کسی گفت کہ میاں شیخ محمد بن فضل‌اللہ ترک تدریس کردہ اند، فرمودند کہ «جب ترقی پکڑیں گے آپہیں درس کہیں گے -»

[کسی نے کہا کہ میاں شیخ محمد بن فضل‌اللہ نے سبق پڑھانا چھوڑ دیا ھے - فرمایا، جب علم وعرفان میں ترقی حاصل کریں گے تو خود ھی سبق دیں گے -]

۱۵ فرمودند کہ شیخ محی‌الدین ابن عربی را در امر فرعون مجتہد مخطی گفتند کہ فرعون را مومن گفتہ بود، فرمودند شیخ ابن عربی فرشتہ بود بصورت انسان، مثل اومتقی در زمین پیدا شدن عجب است - «اما شیخ عربی کا تقویٰ کہاں میران مکان کہاں»

[فرماتے تھے کہ حضرت شیخ ابن عربی کو فرعون کے مومن کہنے پر لوگوں نے غلط اجتہاد کرنے والا انہیں کہا ھے - فرمایا، ابن عربی انسان کی شکل میں فرشتہ تھے - ان کے جیسے متقی کا زمین پر پیدا ھونا حیرت انگیز ھے - میں ان کے بارے میں کیا کہوں، شیخ عربی کا تقویٰ کہاں اور میرا منصب کہاں -]

۱۶ می فرمودند کہ خلفاء حضرت شاہ عالم گفتند کہ اگر خدمت کنید فائدہ خواھد شد فرمودند کہ «میری ناھیں کسی خدمت کی جاتی»-

[فرماتے تھے کہ حضرت شاہ عالم کے خلفاء نے کہا ھے کہ اگر خدمت کرو گے تو فائدہ ملے گا، تو اس پر فرمانے لگے کہ مجھ سے تو کسی کی خدمت نہیں کی جاتی -]

۱۷ می فرمودند کہ میاں صالح راپرسیدند کہ شما شراب می خورید گفتند آری - فرمودند «ولیوں کیاں صفتاں ھوتیاں میں -»

[فرماتے تھے کہ میاں صالح نوساروی سے پوچھا گیا کہ آپ لوگ شراب (معرفت) پیتے ھیں - کہنے لگے کہ ھاں ! فرمایا، اولیاءاللہ کی کیا خوبیاں ھوتی ھیں]

۱۸ کسی از بندہ قرض می خواست یک ھون یا دوھون، حضرت میاں عبداللہ (پسر شیخ وجیہ‌الدین) مایل بریں بود کہ پرتاب بدھند، فرمودند، «تمھیں اپنہاں رھتے ھو» یعنی باھل محلہ خود بے مروتی نباید کرد -

[ ایک شخص نے خاکسار سے ایک هون یا دو هون (نام سکہ) بطور قرض کے طلب کیا ۔ شاہ صاحب کے صاحبزادے میاں عبداللہ مروت کے خیال سے چاهتے تھے کہ جلد دیدیں ۔ اس پر آپ نے فرمایا کہ تم لوگ یہاں رهتے هو، اپنے محلہ والوں کے ساتھہ بےمروتی نہ کرنی چاهئیے ۔ ]

۱۹ در آغاز صحبت چون زیادہ ادب ازبندہ دیدند فرمودند، کسی تعظیم من نکند ومن هم تعظیم نکنم، عزیزی شاید عطا محمد دروقت موت آنحضرت را طلب می کردند فرمودند، «هوں مروں تو بھی کوئی نہ آؤو» از تواضع مفرط و تکبر خالی بودند ۔

[ ابتدائے صحبت میں جب کسی کی جانب سے بہت زیادہ ادب تعظیم دیکھتے تو فرماتے تھے کہ کوئی میری تعظیم نہ بجا لائے ۔ اور میں بھی تعظیم نہ کروں گا ۔ ایک عزیز غالباً عطا محمد نے موت کے وقت حضرت کو بلوایا تو فرمانے لگے کہ میں اگر مرنے لگوں تو بھی میرے پاس کسی کو آنے کی ضرورت نہیں ھے ۔ خاکساری حد سے زیادہ تھی اور تکبر و گھمنڈ سے بالکل خالی تھے ۔ ]

۲۰ شکوہ کردم نقصان عقلی را، فقال «منجھہ تھی اُدُ کی عقل ھے ۔»

[ میں نے عقل کی کمی کی شکایت کی تو فرمایا، کیا مجھے زیادہ عقل ھے ؟ ]

۲۱ می فرمودند «تقویٰ اجھوت جاتا» مجبر مرتب، یعنی بعد از فتح باطن در تقویٰ ظاهری بے اختیار نقصان واقع می شود، لعل هذا کان حاله لا قاله ۔

[ فرماتے تھے، تقویٰ باقی نہیں رهتا، اس میں خلل واقع هو جاتا ھے ۔ یعنی جب باطنی احوال میں کشادگی پیدا هوتی ھے تو ظاهری تقویٰ میں کمی آجاتی ھے شاید یہ حال کی بنا پر کہا نہ کہ قال کی بنا پر ۔ ]

۲۲ از قبول استدعائے مہمانی سوال و گفتم کہ تفرقہ می دهد فرمودند «فقیر پر فرض تو نہیں ۔»

[ دعوت قبول کرنے کے بارے میں سوال کیا اور میں نے عرض کیا کہ اس سے طبیعت میں انتشار پیدا هوتا ھے تو فرمایا «فقیر پر اسکی قبولیت فرض تو نہیں ھے ۔» ]

۲۳ میاں صبغتہ اللہ بھڑوچی مسودۂ حاشیہ شرح ملا کہ شیخ وجیہ الدین نوشتہ بودند از من گرفتند وفرمودند کہ «یوں چلیو جیو»

[ حضرت شیخ وجیہ الدین کا حاشیہ شرح ملا میاں صبغتہ اللہ بھڑوچی نے جھپٹ کر لے لیا تو فرمایا کہ دیکھو اس طرح هونا چاهئے ۔ ]

یہ جملے اور فقرے ہم نے ملفوظات مرتبہ شیخ محمد سے پیش کئے۔ اس کے علاوہ آپ کے کسی مرید نے «بحرالحقائق»[1] کے نام سے آپ کے ملفوظات کتابی صورت میں جمع کئے ہیں۔ اس میں بھی جگہ جگہ ہندی اور گجری میں شیخ کے اقوال درج ہیں۔ شیخ کے مرید ان سے سوال کرتے ہیں اور وہ اس کا جواب دیتے ہیں۔ سوال تو فارسی میں لکھے ہیں لیکن جواب خود شیخ ھی کے الفاظ میں ہندی میں تحریر کئے ہیں۔ یہ کتاب تو میری نظر سے نہیں گزری لیکن مولوی عبدالحق نے اپنی کتاب «اُردو کی ابتدائی نشوونما میں صوفیائے کرام کا کام--» میں اِس کے کچھ اقتباسات دیئے ہیں۔ یہاں اس سے چند مقام نقل کئے جاتے ہیں۔

۲۴ لفظ۔ فرمودند کہ «جس چیز میں دوق و شوق پاوے اسے ترک نہ دیوے» یعنی دراں چیزیکہ صوق دوق و شوق یا بد آنرا ترک نہ دھد۔

۲۵ شخصے گفت اگر آن چیز متفق الحرمت باشد چہ کند؟ ازو اعراض نمودہ۔ فرمودند «بھونڈا ہووے سونا کرے»

۲۶ لفظ۔عزیزے عرض کرد، مجانۂ دنیا داراں نروم، فرمودند «کاھے دنیا دار بھی اپنچ ھیں» یعنی اھل دنیا نیز ازما اند۔

۲۷ لفظ۔می فرمودند، طالب کشف نباید شد «اپنوں کوں کیا کشف ہووے یا نہ ہووے کام اس کا ھے»

۲۸ در حکایت کردن فرمودند «کیا ھوا جو بھوکوں موا بھوکوں موئے تیں کیا خدا کوا نپڑیا، خدا کوا نپڑنے کی استعداد ھور»

۲۹ لفظ۔کسی از ریاضت عرض کرد، فرمودند «میں کہاں یا کدھاں ریاضت کیتی»

۳۰ لفظ۔فرمودند، جیسی تجلی پکڑے تیسا ارادہ دیوے، اگر عبد کی تجلی پکڑے عبدیت ارادہ دیوے»

اسی طرح حکیم شمس اللہ قادری نے بھی چند اور جملے نقل کئے ہیں[2] جو مندرجہ ذیل ہیں —

---

1 بحرالحقائق کا کوئی نسخہ مجھے ابتک دستیاب نہیں ہوا۔ اس کا ایک مخطوطہ افسر امروھوی صدیقی کے پاس کراچی (پاکستان) میں موجود ھے۔

2 تاریخ زبان اُردو یعنی اُردوئے قدیم مطبع نولکشور ۱۹۲۵ء

۳۱ عزیزے التماس کرد کہ اگر اجازت شود اربعین نشینم فرمودند «اس میں هور کیا خوب ہے، اس دنیا میں کہ دل خدا سوں مشغول هووے»

۳۲ شخصے عرض کرد کہ عارف کرا گویند۔ فرمودند «عارف اسے کہویں جو خدا سوں بهر یا هووے»

۳۳ آپ کا ایک مقولہ ہے اگر کسی کوں تھوڑی بھی صفا هووے جو حرام لقمہ کھاوے یا حرام فعل کرے تیج (اسی وقت) دوجے (دوسری) بار بھی پاوے۔ تیجے (تیسری) بار بھی پاوے»

شاہ وجیہ الدین کے انہیں فقروں کو ڈاکٹر جمیل جالبی اپنی کتاب «تاریخ ادب اُردو» میں نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔

«ان ملفوظات اور فقروں کا اگر نویں صدی ہجری کے ملفوظات اور فقروں سے مقابلہ کیا جائے تو محسوس ہوتا ہے کہ دسویں صدی ہجری میں زبان نسبتاً صاف ہو گئی ہے۔ دوسری زبانوں کے اثرات یا تو اُردو زبان کا حصہ بن گئے ہیں یا پھر اُردو زبان کے نئے معیاری کینڈے سے خارج ہو گئے ہیں۔ قطب عالم اور شاہ عالم کے ملفوظات میں جو اُکھڑا اُکھڑا پن ہے وہ شاہ وجیہ الدین علوی کے ملفوظات میں نہیں ملتا۔ یہاں مقابلتاً شائستگی، نرمی اور گھلاوٹ کا احساس ہوتا ہے۔ یہ بھی محسوس ہوتا ہے کہ اس عرصے میں زبان دُھل منجھ کر اتنی ضرور نکھر گئی ہے کہ اب اسے زیادہ موثر طریقے سے استعمال میں لایا جا سکے۔ ایک خاص اور قابل توجہ بات یہ ہے کہ دکنی اُردو کے اثرات بھی شاہ صاحب کی زبان پر جمے ہوئے نظر آتے ہیں۔ مثلاً «اپنچ ہیں» (ہم ہی ہیں) میں چ بمعنی ہی دکنی اُردو میں مرہٹی سے آئی اور گجرات میں بھی جزو زبان بن گئی۔ اسی طرح «ولیوں کیا صفتاں ہوتیاں ہیں» میں پنجابی اثرات جو دکنی اُردو میں قدم قدم پر نظر آتے ہیں۔ گجراتی اُردو کو بھی متاثر کرتے ہیں۔ دسویں صدی ہجری اس اعتبار سے خاص اہمیت کی حامل ہے کہ اس میں مختلف زبانیں، مختلف لہجے، مختلف اُصول و قواعد ایک جان ہو کر اپنی ایک الگ شکل بنا لیتے ہیں۔ شاہ وجیہ الدین علوی کی زبان شمال، دکن اور گجرات کی زبان کو اپنے دامن میں اسی سطح پر سمیٹ لیتی ہے۔ اور یہی ان کے ملفوظات کی تاریخی اہمیت ہے۔» [1]



1 تاریخ ادب اُردو۔ جلد اول ص ۱۰۱

# مرزا علی لطف - ایک تعارف

ڈاکٹر مرزا اکبر علی بیگ

مرزا علی لطف کا شمار اُردو کے اولیں تذکرہ نگاروں میں ہوتا ہے لطف سے قبل اُردو شاعروں کے بہت سے تذکرے مرتب ہوئے ہیں لیکن یہ سب فارسی زبان میں ہیں۔ لطف پہلے شخص ہیں جنھوں نے اُردو میں تذکرہ نگاری کی بنیاد ڈالی۔ ان کا تذکرہ "گلشن ہند" کہنے کو فارسی تذکرہ "گلزار ابراہیم" کا ترجمہ ہے لیکن اس میں لطف نے اتنے اضافے کئے ہیں کہ ہم بغیر کسی تردد کے اس کو لطف کی تصنیف قرار دے سکتے ہیں۔

عام طور پر لطف کا شمار فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے مصنفین میں کیا جاتا ہے لیکن اس کالج سے لطف کا براہ راست تعلق نہیں رہا۔ محض ایک بار وہ شیر علی افسوس کے توسط سے ڈاکٹر جان گلکرسٹ پروفیسر ہندوستانی، فورٹ ولیم کالج کلکتہ سے متعارف ہوئے اور ڈاکٹر جان گلکرسٹ نے ان سے فرمائش کی کہ وہ علی ابراہیم خان خلیل کے فارسی تذکرہ "گلزار ابراہیم" کا اُردو میں ترجمہ کریں چنانچہ ان کی ایما پر لطف نے اس تذکرہ کو اس زمانے کی سلیس اور سادہ زبان میں لکھ کر گلکرسٹ کی خدمت میں ۱۸۰۱ء میں پیش کیا جسے گلکرسٹ نے بے حد پسند کیا لیکن نامعلوم وجوہ سے یہ تذکرہ شائع نہیں ہوا۔ حسن اتفاق سے اس کا ایک نسخہ رود موسی کے سیلاب میں بہتا ہوا مولوی غلام محمد مددگار کیبنٹ کونسل دولت آصفیہ کے ہاتھ لگا جس کو انھوں نے شمس العلماء مولانا شبلی نعمانی کے حوالے کیا جو ان دنوں حیدرآباد دکن ہی میں مقیم تھے۔ مولانا شبلی نے بعد تصحیح و تحشیہ اس کو انجمن ترقی اُردو کی طرف سے شائع کرنے کا قصد کیا لیکن انجمن چند اسباب کی بنا پر اس کو نہ چھاپ سکی۔ بعد میں مولوی عبدالحق کے ایک عالمانہ مقدمے کے ساتھ عبداللہ خان نے اس کو رفاہ عام پریس لاہور سے ۱۹۰۶ء میں شائع کیا پھر ۱۹۳۴ء میں انجمن ترقی اُردو علی گڑھ نے ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور کے مقدمے کے ساتھ اس تذکرہ کا ایک اور ایڈیشن شائع کیا اس میں گلزار ابراہیم کے وہ حصے شامل کر دئے گئے ہیں جن کا ترجمہ لطف نے نہیں کیا تھا۔

لطف نے تذکرہ گلشن ہند میں اُردو کے ۶۹ شعرا کے حالات زندگی ان کے نمونہ کلام کے ساتھ دئے ہیں۔ مولوی عبدالحق نے شعرا کے حالات زندگی میں تو

کوئی ترمیم نہیں کی مگر لطف کے دئے ہوئے نمونۂ کلام میں تحریف کر دی اور صفحے کے صفحے حذف کر دئے ۔ ڈاکٹر زور نے بھی اسی طرح مولوی عبدالحق کی من و عن تقلید کی ہے ۔ راقم الحروف نے گلشن ہند کے اصل نسخوں سے جب مطبوعہ نسخوں کا موازنہ کیا تو اس میں کافی فرق پایا ۔

لطف ایک اچھے نثرنگار ہونے کے علاوہ ایک پرگو شاعر بھی تھے ۔ عام طور پر ادبی حلقوں میں لطف کو ایک تذکرہ نگار کی حیثیت سے جانا پہچانا جاتا ہے جبکہ وہ میر و سودا کے عہد کے ایک خوش گو اور اعلیٰ درجے کے شاعر بھی تھے ۔ اب تک لطف کی شاعرانہ حیثیت کو کسی نے متعین کرنے کی کوشش نہیں کی اور نہ ہی ان کا دیوان ہنوز منظر عام پر آیا ہے ۔ «دیوان لطف» کا صرف ایک نسخہ دستیاب ہوتا ہے جو کتب خانہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد میں محفوظ ہے اس کے مطالعے سے بحیثیت شاعر لطف کا مقام متعین کرنے میں بڑی مدد ملتی ہے ۔

اُردو کے تذکروں اور تواریخ میں لطف کے بہت کم حالات زندگی دستیاب ہوتے ہیں ۔ لطف کی حیات پر سب سے پہلی کتاب ڈاکٹر ثمینہ شوکت کی ہے جو «حیات لطف» کے نام سے ۱۹۶۲ء میں مجلس تحقیقات اُردو، حیدرآباد دکن سے شائع ہوئی ۔

لطف نے اپنے تذکرے «گلشنِ ہند» میں اپنے نام کی صراحت ان الفاظ میں کی ہے :

«لطف تخلص، مرزا علی نام ۔ راقم ہے اس چند اوراق پریشان کا» اس بیان کے پیش نظر لطف کے نام کے بارے میں کوئی اختلاف نہیں ہونا چاہئے ۔ لیکن بعض تذکروں میں مرزا علی لطف کی بجائے کچھ اور نام لکھے گئے ہیں ۔ «تذکرہ طبقات الشعرا» میں جو «گلشن ہند» سے ستائیس برس پہلے لکھا گیا ہے لطف کا نام مرزا علی ہی لکھا گیا ہے اس کے علاوہ «مجمع الانتخاب»، «تذکرہ خوش معرکۂ زیبا»، «خطبات گارساں دتاسی» اور «بیاض سخن» میں بھی یہی نام بتایا گیا ہے «گلستان بے خزاں» میں لطف کا نام مرزا عالی لکھا ہے ۔[2] لیکن فہرست میں مرزا علی ہی چھپا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کاتب کی غلطی ہے ۔ نمونۂ کلام لطف کا ہی دیا گیا ہے ۔

«عمدۂ منتخبہ» میں مرزا علی لطف کا ذکر دوبار اس طرح آیا ہے گویا یہ دو الگ اشخاص ہیں ۔ صفحہ ۵۵۰ پر لطف کے جو حالات لکھے ہیں وہ مرزا علی لطف

---

1 لطف مرزا علی گلشن ہند (مرتبہ شبلی نعمانی) (لاہور ۱۹۰۶ء) ص ۱۳۶

2 باطن قطب الدین گلستان بے خزاں (لکھنؤ ۱۸۷۵ء) ص ۲۰۲

کے ہیں اور نمونۂ کلام بھی انہیں کا ہے[1]۔ مثلاً یہ شعر:

روشن ضمیر کیوں کہ نہ ہوں دل کے داغ سے
خورشید کو ہے کسب ضیا اس چراغ سے

یہ شعر «دیوان لطف» میں موجود ہے[2]۔ اس کے بعد ایک اور جگہ لطف کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے:۔ «لطف تخلص مرزا علی ساکن لکھنؤ، شاگرد شاہ ملول»[3] یہاں بھی نمونۂ کلام مرزا علی لطف کا دیا گیا ہے مثلاً یہ شعر دیوان میں صفحہ ۱۰ پر ملتا ہے[4]

آپ تو بات میں بگڑتے ہیں
واہ کیا منہ سے پھول جھڑتے ہیں

صاحب تذکرہ کو ظاہر ہیکہ مغالطہ ہوا ہے جس کا سبب لطف کا شاگرد ملول بتایا جانا ہے پہلے لطف سے وہ اس طرح واقف ہیں کہ وہ دھلی میں پیدا ہوئے اور چند روز ان کا قیام عظیم آباد میں رہا۔ دوسری بار لطف کو شاگرد ملول اور لکھنؤ کے ساکن کی حیثیت سے پیش کرتے ہیں۔ کسی وجہ سے انہیں دھوکہ ہوا کہ یہ دو مختلف لطف ہیں۔ گارساں دتاسی نے ان کی غلط فہمی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

«سرور انہیں لکھنؤ کے مرزا علی لطف سے مختلف شخص سمجھتے ہیں جو ملول کے شاگرد اور «گلشن ھند» کے مصنف ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ دونوں شخصیتیں ایک ہیں»[5]۔

سرور کا لکھنؤ کے لطف کو دھلی کے لطف سے مختلف سمجھنا تعجب خیز بھی ہے جبکہ انہیں کے ہم عصر تذکرہ نگار شاہ کمال لطف سے لکھنؤ میں مل چکے ہیں او ۱۸۰۳ء میں اپنا تذکرہ مکمل کیا تھا جس میں لطف کے حالات بھی لکھے ہیں۔

---

1 سرور نواب اعظم الدولہ میر محمد خان بہادر عمدہ منتخبہ (تذکرۂ سرور) (مرتبہ ڈاکٹر خواجہ احمد فاروقی) (دھلی ۱۹۶۱ء) ص ۵۰۰
2 لطف مرزا علی دیوان لطف (قلمی مخزونہ کتب خانہ جامعہ عثمانیہ) ۔ ص ۱۴ (ب
3 عمدۂ منتخبہ ص ۵۰۱
4 دیوان لطف ص ۱۰
5 گارساں دتاسی ۔ ھستوری دے لا لترے تیور ھندوی ایب ھندوستانی (فرانسیسی (پیرس ۱۸۷۰ء) ص ۱۳۶

اُنھوں نے لطف کو شاگرد میرزا بتایا ہے[1] - ایسی ہی غلط فہمی تذکرہ خوش معرکۂ زیبا کے مصنف سعادت خان ناصر کو ہوئی ہے - لطف کے بارے میں اس طرح کی غلط فہمیوں کا سبب ان کی شاگردی کے بارے میں اختلافات بھی ہیں۔ کوئی انہیں میر کا شاگرد کوئی سودا کا اور کوئی ملول کا شاگرد بتاتا ہے جبکہ لطف نے صاف لفظوں میں یہ لکھا ہیکہ وہ کسی کے شاگرد نہیں -

جہاں تک میر اور سودا کی شاگردی کا تعلق ہے بظاہر کوئی وجہ نظر نہیں آتی کہ لطف اس سے انکار کریں- میر یا سودا کا شاگرد کہلانا ان کے لئے باعث افتخار ہو سکتا تھا اس لیے قیاس اغلب ہے کہ کسی خاص مصلحت کی بنا پر انھوں نے خود کو میر یا سودا کا شاگرد ظاہر کرنا مناسب نہ سمجھا ہو -

شیفتہ نے لطف کو میر کا شاگرد بتایا ہے چنانچہ وہ لکھتے ہیں «نسبت شاگردی بمیر تقی داشتہ»[2] -

گارساں دتاسی بھی شیفتہ کے ہم خیال نظر آتے ہیں- انھوں نے لکھا ہے:

«ہندوستان کے روحانی ادیب مرزا علی لطف گرگان میں استرآباد کے باشندے کاظم بیگ خان کے فرزند ...... نے ہندوستانی (اُردو) زبان اختیار کی اور میر تقی کی شاگردی کی»[3] -

محمد حسین خان[4] اور احمد حسین سحر[5] بھی شیفتہ اور گارساں دتاسی کی طرح لطف کو میر کا شاگرد ہی لکھتے ہیں -

ایک بات جو قطعی طور سے کہی جا سکتی ہے وہ یہ کہ لطف کو میر سے تلمذ حاصل نہیں تھا - لطف نے جب اپنا تذکرہ لکھا میر زندہ تھے اور لطف نے اپنے تذکرے میں میر کا جو حال لکھا ہے اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ لطف میر کے قریب رہ چکے تھے اور حیدرآباد آنے کے بعد بھی ان کے حالات سے باخبر تھے اس امکان کے

---

1 شاہ کمال، تذکرہ مجمع الانتخاب (قلمی مخزونہ سالارجنگ لائبریری) ص ۶۷۹ (ب)
2 شیفتہ - گلشن بے خار (لکھنؤ ۱۸۳۵ء) ص ۱۶۷
3 تاریخ ہندوستانی اور ہندوستانی ادب (فرانسیسی) (فرانس ۱۸۷۰ء) جلد دوم ص ۲۳۶
4 تذکرہ ریاض الفردوس (ترتیب حواشی مرتضیٰ حسین فاضل) (لکھنؤ ۱۸۶۷ء) ص ۱۲۳
5 بہار بے خزاں (بہ تصحیح ڈاکٹر نعیم احمد) (دہلی ۱۹۶۸ء) ص ۸۳

پیش نظر کہ ان کا تذکرہ میر کی نظر سے گذرے گا وہ غلط بیانی سے کام نہیں لے سکتے تھے اور اگر وہ میر کے شاگرد ہوتے تو اس کا اظہار ضرور کرتے۔

تذکرہ نگاروں کی اکثریت نے انہیں سودا کا شاگرد قرار دیا ہے۔ ان میں خوب چند ذکا اور شاہ کمال بھی شامل ہیں جن کے بیانات کو آسانی سے رد نہیں کیا جا سکتا۔ خوب چند ذکا نے لطف کے حالات بیان کرتے ہوئے ایک جگہ لکھا ہے، «مرزا علی لطف وے شخص مغل زاسب، ساکن بلدۂ لکھنؤ از مرزا محمد رفیع سودا اصلاح یافتہ»[1]۔

شاہ کمال لکھنؤ میں لطف سے مل چکے تھے اور حیدرآباد میں بھی لطف کے ساتھ رہے، وہ لکھتے ہیں:

«مرزا علی خان لطف شاگرد رشید مرزا صاحب قبلہ»[2] ان کے علاوہ قاسم[3]، ناصر[4]، ساح[5]، حسرت موہانی[6] وغیرہ نے بھی انہیں سودا کا شاگرد لکھا ہے عشقی نے سودا کے شاگرد ہونے کا ذکر اس طرح سے کیا ہے وہ لکھتے ہیں:

«ازیں جہت خود را بہ شاگردی مرزا متہم کرد»[7]

گویا لطف حقیقت میں سودا کے شاگرد نہیں تھے لیکن خود کو شاگرد ظاہر کرتے تھے۔ عشقی کے اس بیان سے کسی قدر یہ معمہ حل ہوتا ہے اور یہ پتہ چلتا ہے کہ لطف تو حقیقت میں سودا کے شاگرد تھے اور یہ بات عام طور پر مشہور تھی۔ پھر کچھ بات ایسی ہوئی کہ اُنھوں نے خود کو کسی کا شاگرد ظاہر کرنا پسند نہیں کیا جیسا کہ قاضی عبدالودود کا خیال ہے:

«اس کا امکان ہے کہ لطف نے کسی زمانے میں مشہور کر رکھا ہو کہ اُنھوں نے سودا سے اصلاح لی تھی لیکن بعد کو اس امر واقعی کا اعلان کر دیا ہو کہ کسی کے شاگرد نہیں»[8]۔

---

1 عیارالشعرا (قلمی مخزونہ برٹش میوزیم) ص ۱۳۷
2 مجمع الانتخاب (قلمی مخزونہ سالارجنگ لائبریری) ص ۶۷۹ (ب)
3 مجموعۂ نغز ص ۱۳۸
4 تذکرہ خوش معرکہ زیبا ص ۳۶
5 سخن شعرا ص ۴۰۵
6 اُردوے معلٰی (علی گڑھ اگست ۱۹۱۰ء) ص ۳
7 تذکرہ عشقی (مرتبہ کلیم الدین احمد) (پٹنہ ۱۹۶۳ء) ص ۱۷۷
8 عبدالحق بحیثیت محقق معاصر سہ ماہی (پٹنہ نومبر ۱۹۵۹ء) ص ۳۱

لطف نے جب تذکرہ لکھا سودا کا انتقال ہو چکا تھا اس وقت لطف نے شاگردی سے انکار کیا تو کم از کم سودا کے سامنے جواب دہ ہونے کا انھیں خوف نہیں رہا تھا۔ ڈاکٹر خلیق انجم بھی اسی خیال کے حامی ہیں۔ اُنھوں نے اپنی کتاب میں سودا کے ۳۶ شاگردوں کی طویل فہرست دی ہے لطف کے حالات زندگی تحریر کرتے ہوئے لطف کے تلمذ کے بارے میں وہ لکھتے ہیں:

«امکان یہ ہے کہ مرزا علی لطف کو سودا سے تلمذ تھا لیکن بعد میں ان کی شاگردی سے وہ منکر ہو گئے»[1]۔

ایک قیاس یہ ہو سکتا ہے کہ لطف حقیقت میں سودا کے شاگرد نہ رہے ہوں سودا کا انتقال ہوچکا تھا اور اُنھوں نے مخالفین کے اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے خود کو مستند شاعر ظاہر کرنے کی غرض سے یہ مشہور کر دیا ہو کہ سودا سے نسبت تلمذ حاصل رہی ہے اور بعد میں تذکرہ لکھتے وقت جو حقیقت تھی اسے ظاہر کر دیا ہو۔

لطف ملول کے شاگرد یقیناً نہیں تھے ایسا ہوتا تو وہ تذکرے میں اس کا اظہار ضرور کرتے۔ شاہ ملول فارسی کے شاعر تھے اُردو میں بھی وہ شعر کہا کرتے تھے۔ پہلے ان کا تخلص ملول تھا بعد میں اُنھوں نے الہام تخلص اختیار کیا۔ لطف نے الہام ہی کے تخلص کے تحت ان کے حالات اپنے تذکرے میں درج کئے ہیں۔ یہ غلط فہمی کہ لطف ملول کے شاگرد تھے غالباً اس بنا پر ہوئی کہ لکھنؤ میں ان کی نشست و برخاست زیادہ تر ملول کے ہاں رہتی تھی اور جیسا کہ لطف نے لکھا ہے کہ بیشتر اہل لکھنؤ کو شاگردی کے سوائے ان سے اعتقاد تمام ہے۔ اس اعتقاد کی بنا پر لطف کو بھی ملول کا شاگرد سمجھ لیا گیا ہو۔

لطف کے آبا و اجداد کا تعلق ایران سے تھا ان کے والد کاظم بیگ خان استرآباد کے رہنے والے تھے اور نادرشاہ کی افواج کے ہمراہ ہندوستان آئے تھے۔ نادرشاہ ہندوستان سے ایران لوٹے تو مرزا کاظم بیگ یہیں رہ پڑے۔ ابوالمنصور خان صفدر جنگ (جن کے نام کی ایرپورٹ دہلی میں موجود ہے) سے ان کے تعلقات ایران ہی سے تھے۔ اُن ہی کی وساطت سے دربار شاہی میں باریاب ہوئے۔ اعلیٰ عہدے پر فائز ہوئے۔ مرزا کاظم بیگ خان فارسی کے ایک بلند پایہ شاعر تھے۔ وہ ہجری تخلص کرتے تھے۔

---

1 مرزا محمد رفیع سودا (دہلی ۱۹۶۶ء) ص ۵۹۱

لطف کا سنہ ولادت کسی تذکرہ نویس نے نہیں لکھا خود لطف نے اپنے تذکرے یا کسی تصنیف میں اپنی تاریخ پیدائش نہیں لکھی - محض قیاس آرائی کی بنا پر سنہ ولادت کا تعین کرنا مناسب نہیں معلوم ہوتا چنانچہ ڈاکٹر جاوید نہال نے لکھا ہے کہ :

«مرزا علی لطف کی پیدائش دارالسلطنت دھلی میں غالباً ۱۷۶۰ء اور ۱۷۶۲ء کے درمیان ہوئی کیونکہ جس وقت کلکتے آئے اُن کی عمر لگ بھگ چالیس سال کی تھی» [1] یہ قیاس آرائی ہی ہے کوئی ایسا ثبوت نہیں پیش کیا ہے جس کی بنا پر یہ تسلیم کیا جائے کہ جس وقت وہ کلکتہ آئے ان کی عمر لگ بھگ چالیس برس کی تھی - ڈاکٹر جاوید نہال کی طرح قاضی عبدالودود بھی قیاس آرائی سے نہیں چوکتے وہ لکھتے ہیں :

«پیدائش کہیں کی ہو «صغرسنی» سے مقیم لکھنؤ ضرور تھے - قیاس ہے کہ ۱۱۶۷ھ اور ۱۱۷۰ھ کے درمیان پیدا ہوئے ہوں گے» [2]

ان قیاس آرائیوں کے سوا تلاش و تحقیق کے باوجود راقم الحروف کو کوئی ایسا مواد دستیاب نہیں ہوسکا جس سے لطف کی تاریخ پیدائش کا قطعی طور پر یقین ہو سکے اکثر تذکرہ نگاروں نے دھلی کو لطف کا مولد قرار دیا ہے - اُن کی اِبتدائی تعلیم و تربیت دھلی ہی میں ہوئی - لطف نے فارسی کی تحصیل اپنے والد مرزا کاظم بیگ خاں ہجری سے کی - فارسی کلام پر والد ہی سے اِصلاح لی - اس زمانے میں دھلی شعر و شاعری کا مرکز بنا ہوا تھا - یہ کہا جائے تو بے جا نہ ہو گا کہ یہ اُردو شاعری کا زریں عہد تھا - دبستان دھلی کے مشہور شعرا میر، سودا، درد، سوز کے اشعار ہر خاص و عام کی زبان پر تھے، مشاعرے آئے دن منعقد کئے جاتے تھے، گمان اغلب ہیکہ لطف نے اپنی نوجوانی میں دھلی کے ان مشاعروں میں شرکت کی ہوگی - اس زمانے میں دھلی کے حالات بہت خراب ہو گئے تھے - ہرطرف بدامنی پھیلی ہوئی تھی - سلاطین مغلیہ کمزور ہو چکے تھے - شاہ عالم بادشاہ دھلی کی سلطنت کے بارے میں یہ ضرب المثل ہر خاص و عام کی زبان پر تھی «سلطنت شاہ عالم از دھلی تا پالم» - جب بادشاہ کمزور ہو جاتا ہے تو امراء و اعلٰی عہدیدار سازشوں میں مصروف ہو جاتے ہیں - یہی حال دھلی کے امراء و اعلٰی عہدیداروں کا ہوا - بادشاہ امراء اور اعلٰی عہدیداروں کی ان کمزوریوں سے فائدہ اُٹھا کر انگریز اپنی قوت کو مستحکم کرنے

---

1 جاوید نہال، ڈاکٹر، انیسویں صدی میں بنگال کا اُردو ادب (کلکتہ) ص ۳۲۲

2 قاضی عبدالودود «عبدالحق بحیثیت محقق» معاصر سہ ماہی (پٹنہ نومبر ۱۹۶۹ء) ص ۳۱

کے لئے ریشہ دوانیوں میں مصروف تھے ۔ ان ناگفتہ بہ حالات میں ہر خاص و عام پریشان تھا ۔ ظاہر ہے کہ لطف بھی ان حالات سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے ۔ غالباً ان ہی اسباب کی بناء پر لطف دھلی چھوڑنے پر مجبور ہوئے اور لکھنؤ چلے آئے ۔

نواب آصف الدولہ نواب صفدرجنگ کے پوتے تھے ۔ قدیم خاندانی مراسم کی بناء پر لطف کو اپنے پاس بلا لیا اور اپنے زمرۂ ملازمین میں داخل کر کے گذر بسر کے لیے کچھ مشاھرہ مقرر کر دیا ۔ لکھنؤ میں لطف کو آرام اطمینان کی زندگی میسر ہوئی ۔ نواب آصف الدولہ کے اِنتقال کے بعد لطف کی ملازمت کا سلسلہ بھی ختم ہو گیا جس کی وجہ سے وہ لکھنؤ چھوڑنے پر مجبور ہو گئے ۔ لکھنؤ سے روانہ ہونے کے بعد لطف نے عظیم آباد میں بھی قیام کیا ۔ (عظیم آباد کا موجودہ نام «پٹنہ» ہے جو ریاست بہار کا پائے تخت ہے) ۔ لطف عظیم آباد سے مرشد آباد پہنچے مرشد آباد اُن دنوں علم و ادب کا گہوارہ بن چکا تھا ۔ شیر علی افسوس کلکتہ جانے سے قبل مرشد آباد میں وارد ہوئے تھے وہ لطف کے گہرے دوست تھے چنانچہ اُن کا قیام مرشد آباد میں لطف کے ہاں رہا ۔ شیر علی افسوس کا تقرر فورٹ ولیم کالج کلکتہ میں منشی کی حیثیت سے ہوا تھا ۔ رجوع ملازمت سے قبل اُنھوں نے لطف کے ہاں قیام کیا ۔ شیر علی افسوس کے کلکتہ روانہ ہونے کے کچھ عرصے بعد لطف بھی افسوس کی دعوت پر مرشد آباد سے کلکتہ پہنچے ۔ افسوس نے ڈاکٹر جان گلکرسٹ سے لطف کا تعارف کروایا ۔ ڈاکٹر جان گلکرسٹ کی فرمائش پر لطف نے ۱۸۰۱ء میں تذکرۂ گلشن ہند لکھا ۔ لطف کلکتہ محض افسوس کی دعوت پر گئے تھے ان کا ارادہ وہاں طویل قیام کا نہ تھا ۔ وہ چند روز کلکتے کی سیر کر کے حیدرآباد دکن جانا چاہتے تھے لیکن جان گلکرسٹ نے اپنی فرمائش کو ایسے اخلاق و خوبی سے بیان کیا کہ لطف انکار نہ کر سکے اور گلشن ہند کی تدوین میں مصروف ہوئے ۔

ڈاکٹر جاوید نہال نے لکھا ہے کہ «لطف کو کالج کی ملازمت باضابطہ نہیں مل سکی تھی» [1] ۔ حقیقت یہ ہے کہ لطف نے ملازمت کے حصول کی کوشش ہی نہیں کی اگر وہ چاہتے تو ہم وقتی منشی کی حیثیت سے ان کا تقرر ہو سکتا تھا کیونکہ ڈاکٹر جان گلکرسٹ ان کی قابلیت سے متاثر تھے اور شیر علی افسوس جو اُن کے دوست اور بہی خواہ تھے انگریز حکام اور کالج کے عہدیداروں سے اچھے مراسم رکھتے تھے ۔

لطف نے بہت ہی قلیل عرصہ کے لئے کلکتہ میں قیام کیا ۔ تذکرۂ گلشن ہند کی تالیف (۱۲۱۵ھ/۱۸۰۱ء) کے بعد وہ حیدرآباد دکن روانہ ہو گئے ۔ لطف حیدرآباد

---

1 اُنیسویں صدی میں بنگال کا اُردو ادب (کلکتہ) ص ۳۲۸

دکن اپنے بھائی علی رضا (رضا) کی ایماء پر آئے تھے رضا نواب ارسطو جاہ بہادر کے دربار سے وابستہ تھے ـ ہو سکتا ہیکہ رضا نے ارسطو جاہ بہادر سے لطف کا ذکر کیا ہو اور اُن ہی کی رضامندی سے اُنھوں نے لطف کو حیدرآباد بلایا ہو ـ اگر یہ بات نہ ہوتی تو لطف ممکن تھا کہ کلکتہ ہی میں رہ جاتے ـ

لطف کے دو بھائی تھے ـ مرزا علی رضا (رضا) اور حاجی مرزا جان، دونوں اپنے زمانے کے مشہور سوزخوان تھے ـ علی رضا شاعر بھی تھے رضا تخلص کرتے تھے ـ اُردو فارسی دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے ـ مجموعۂ فصاحت (مرتبہ شاہ علی تجلی)[1] میں ان کا ایک فارسی قصیدہ اور دو اُردو قصیدے درج ہیں جو اُنھوں نے نواب ارسطو جاہ کی مدح میں لکھے تھے ـ لطف کے دوسرے بھائی حاجی مرزا جان کے حالات کا علم نہ ہو سکا غلام حسین جوہر کے بیان سے صرف اتنا پتہ چلتا ہے کہ چوروں نے انھیں قتل کر دیا تھا ـ [2]

حیدرآباد دکن میں اس وقت بڑے بڑے شعرا موجود تھے جن میں مقامی شاعر بھی تھے اور بیرونی شعرا بھی ـ ان میں قابل ذکر حفیظ دھلوی، ماہ لقا بائی چندا، صدیق قیس، شیر محمدخان ایمان، حیدرعلی صفا لکھنوی، شاہ کمال، احسن اللہ خان بیان دھلوی، شاہ علی تجلی، شاہ نصیر وغیرہ ہیں ـ نواب نظام علی خان آصف جاہ ثانی نے لطف کی بڑی سرپرستی کی چار سو روپئے ماہوار و پالکی سے سرفراز کیا ـ درباری شاعر ہونے کے علاوہ لطف نواب ارسطو جاہ کے مصاحب بھی تھے ـ حیدرآباد دکن میں لطف فارغ البال تھے ـ نواب ارسطو جاہ کے انتقال کے بعد میر عالم مدارالمہام ہوئے ـ میر عالم نے اپنے پیش رو کی طرح لطف کو بھی اپنے الطاف سے سرفراز کیا ـ لطف کے ہم عصر شاعر و تذکرہ نگار غلام ہمدانی مصحفی نے اپنے تذکرہ میں لطف کی متانت اور اعلیٰ اخلاق کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے ـ «مرزا علی لطف جوان خوش فکر دیدمش طبیعتش، بہنسبت دیگر شعرائے اینجا متانتے دارد» ـ [3]

مرزا علی لطف مذھب امامیہ کے پیرو تھے ـ جہاں جہاں پر موقع ملا ہے لطف نے اپنے شیعہ عقاید کو پیش کرنے کی گنجائش نکال لی ہے ـ لطف کے بارے میں یہ پتہ نہیں چلتا کہ آیا وہ متاھل تھے اور ان کی اولاد بھی تھی ـ لطف

---

1 قلمی مخزونہ کتب خانہ سالار جنگ ص ۱۲۸

2 گلزار آصفیہ ص ۳۰۰

3 تذکرہ ھندی (مرتبہ مولوی عبدالحق) (اورنگ آباد ۱۹۳۳ء) ص ۲۰۱

ایک صاحب دیوان شاعر تھے ان کا شمار اپنے زمانے کے اساتذۂ فن میں ہوتا ہے ان کے تلامذہ میں جن شعرا کے نام ملتے ہیں ان میں عشرت بریلوی، فرحت دھلوی عیش دھلوی، کرم دھلوی قابل ذکر ہیں۔

لطف کا انتقال حیدرآباد میں ہوا - ان کی تاریخ وفات کے بارے میں تذکرہ نگاروں میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ لطف کے ہم عصر غلام حسین جوہر لکھتے ہیں:

«در سنہ یک ہزار و دو صد و بست وہشت ھجری وفات کرد»۔[1] عبدالجبار ملکاپوری نے اپنے تذکرے میں لطف کا سن وفات ۱۲۳۸ھ/ ۱۸۲۲ء درج کیا ہے[2]۔ محمد عبداللہ خان ضیغم نے بھی لکھا ہے کہ لطف ۱۲۳۸ھ/ ۱۸۲۲ء میں فوت ہوئے[3] - لطف کا صحیح سن وفات ۱۲۳۳ھ/ ۱۸۱۷ء ہے -

غلام مصطفے سخن نے لطف کی وفات پر قطعۂ تاریخ قلمبند کیا تھا - یہ قطعہ ان کے دیوان میں شامل ہے :

لطف با صد خوبی و لطف تمام
کرد منزل ہائے ہستی را چو طے
گفت سال رحلتش پیر خرد
وقت آن اہل کمال عصر ہے[4]
۱۲۳۳ھ



1 گلزار آصفیہ ص ۳۵۰
2 تذکرہ محبوب الزمن ص ۹۷۲
3 یادگار ضیغم ص ۵۵۲
4 دیوان سخن (قلمی مخزونہ کتب خانہ آصفیہ) ص ۶۳ (ب)

# چند هندی رباعیاں

ڈاکٹر صفدر آہ

صنف رباعی کا پرانا نام ترانہ تھا جو بیشتر گائی جاتی تھیں۔ اسی خصوصیت کی بنا پر یہ رباعیاں اُس زبان میں کہی گئی ہیں جس میں اُردو شعرا گیت لکھتے ہیں۔ گیت کی زبان ہر جگہ اُردو ٹکسال کی پابند نہیں ہوتی۔ دوسرے هندی، ایک فارسی لفظ ہے جس کے معنی میں اِنڈین۔ اب تک لفظ هندی انهی معنوں میں اُردو میں مستعمل ہے۔ آج بھی اُردو والے دیسی الفاظ کو الفاظ هندیہ یا هندویہ اور دوسری زبانوں کے تدبھو دیسی لفظوں کو «الفاظ مہند» کہتے ہیں۔

میں نے ان هندی رباعیوں کی زبان پر ایک مزید پابندی عاید کی ہے کہ ان میں عربی فارسی کا کوئی لفظ نہیں آنے دیا ہے۔ خالص دیسی زبان کی یہ شکل اپنی نوعیت میں انشا اور آرزو سے مختلف ہے۔

## هندی رباعیاں

(ان رباعیوں میں عربی یا فارسی کا کوئی لفظ نہیں ہے)

اس دیس کی یہ سب سے پیاری بولی  
یہ لکھنئو دلی کی سنواری بولی  
ہیرے موتی سے ڈھکے ہیں اسکے بول  
داتا پھولے پھلے ہماری بولی



هلتی ہوئی گالوں پہ یہ بالوں کی لٹ  
دونوں آنکھیں ہیں جیسے رس کے پن گھٹ  
اُس نے جو هاتھ اُٹھا کے انگڑائی لی  
ٹوٹیں انگیا کی گانٹھیں چٹ چٹ چٹ چٹ



لہرا کے وہ چوڑیاں جو ہاتھوں میں ہلیں
مدھم سی چھنک میں سارے سر رچ کے ملیں
ان گوری ہتھیلیوں پہ مہندی کا رنگ
جیسے دو لال پھول مدھ بن میں کھلیں



دکھلاتی ہوئی روپ چھاچھم آئی
پنگھٹ سے بھر کے جل جھما جھم آئی
پایل کی جھمک سے جی ہوا ڈانوا ڈول
گج گامنی البیلی چھما چھم آئی



پھولوں کی لچکی ڈال اچپل کی لٹک
کپڑوں میں کنوارپن کی ستھری سی مہک
کالے بالوں میں، کالی ناگن کا بل
گورے مکھڑے پہ جیسے چندا کی چمک



وہ آئے ہیں گھر میں مرے تھوڑی سی ہٹے
تارے تیار ہیں بدھائی کے لیے
یوں جگمگ جگمگ ہو رہا ہے امبر
اک ساتھ جلیں جیسے کئی لاکھ دئے



مٹی مہکی گرج سے دھرتی دھمکی
کوئل کوکی تڑپ کے بجلی چمکی
مینگھے آئے نگاڑے برکھا کے بجے
اے ری آلی! باتیں کر پریتم کی



سمجھایا تھا لگا نہ یہ پریت کا روگ
برہن اُب بھوگ پھوٹے کرموں کا بھوگ
تیرا تو دکھ ہے میری آلی ایسا
گیتوں میں جو سنا تھا رادھا کا بیوگ



کیا بات بتاؤں آج کی تجھکو سکھی
مندر میں سویرے جو میں درشن کو گئی
دیکھا تو ٹھاکر کی سورت کی جگہ
مسکاتا تھا کھڑا مرا پردیسی



یوں تو روٹھ جاتی ہوں لاج آتی ہے
پھر بھی ہر چھیڑ اُن کی بہت بھاتی ہے
رتناری آنکھوں سے وہ جب دیکھتے ہیں
آلی ! مجھے جھر جھری سی آجاتی ہے



برکھا رس گھولتی ہے اب کیا ہوگا
پروپا ڈولتی ہے اب کیا ہوگا
ساجن بن یوں ہی جل رہی تھی برھن
کویلیا بولتی ہے اب کیا ہوگا



روپا میں تلی تلی سی یہ چاندنی رات
کھیتوں پہ کھلی کھلی سی یہ چاندنی رات
بادل سے جیسے دھل کے نکلا ہے چاند
اُجلی سی دھلی دھلی سی یہ چاندنی رات



اُوپر تاروں کا ہے سہانا سا رچاؤ
من بھاون چاندنی کا نیچے پھیلاؤ
یہ چاند یہ رات اور یہ نیلا آکاش
ساگر میں ڈولتی ہے سونے کی ناؤ



# تبصرہ

[تبصرے کے لئے کتاب کی دو کاپیاں ضروری ھیں]

کتاب : امرت بانی
مرتبہ : ڈاکٹر عبدالستار دلوی
پبلشر : مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر اور لائبریری
ہندوستانی پرچار سبھا، بمبئی ۲
صفحات : ۳۳۱، قیمت : ۲۰ روپے

اُردو متاع سخن سے ارباب ذوق نے اپنے مذاق اور مقصد کے لحاظ سے کئی اِنتخابات ترتیب دئے ھیں۔ فکری دبستانوں، اصناف و موضوعات اور ادوار کے لحاظ سے بھی مجموعے تیار کئے گئے ھیں۔ کچھ درسی اِنتخابات ھیں۔ اُردو کو عام اور مقبول تر بنانے کے لئے آسان اُردو کے اِنتخاب بھی ھمارے سامنے ھیں۔ ہندوستانی پرچار سبھا (وردھا) نے ایسے اِنتخاباتْ شائع کئے تھے، بمبئی کی ہندوستانی پرچار سبھا کی طرف سے مسز پیرن کیپٹن نے اُردو ھندی رسم الخط میں «گلشن» نام کا ایک اِنتخاب شائع کیا تھا۔ وہ مہاتما گاندھی کے اِس قول کی تعبیر تھا۔

> «میرے لئے تو آج ھی وہ وقت ہے۔ جب مجھے محنت سے دونوں لپیاں یا لکھاوٹیں سیکھنی چاھئے۔ اور ایسی بھاشا بولنی چاھئے۔ جو ھندی اور اُردو دونوں کی ٹھیک ملاوٹ ھو»۔

'امرت بانی' ہندوستانی رنگ کی شاعری کا ایک ایسا ھی نمائندہ اِنتخاب ہے۔ جو صرف اُردو لپی میں ہے۔ مہاتما گاندھی میموریل ریسرچ سینٹر کے ڈائرکٹر ڈاکٹر عبدالستار دلوی نے اس مجموعہ کو ترتیب دے کر ایک مفید خدمت انجام دی ہے۔ عرصہ سے ایک ایسے مجموعہ کی ضرورت محسوس کی جا رھی تھی جس میں ہندوستانی کے عمدہ نمونے ھوں اور جنھیں اُردو اور ھندی دونوں رسم الخط میں پیش کیا جاسکے۔

مجھے اُمید ہے کہ اس مجموعہ کو ھندی رسم الخط میں بھی جلد ھی پیش کیا جائے گا۔

زیر نظر مجموعہ — امرت بانی — اِدارہ کے مقاصد سے ہم آہنگ ہے۔ اِس میں قدیم و جدید شعراء کے کلام کے نمونے ہیں۔ مرتب نے اپنے مقصد کے پیش نظر ان شعراء کے کلام سے اِنتخاب پیش کیا ہے جہاں سے ہندوستانی زبان اور معاشرت کے نمونے دستیاب ہو سکتے ہیں۔ یہ مجموعہ ہندوستانی زندگی اور تہذیب کے مختلف پہلوؤں کا عمدہ مرقع ہے۔

امرت بانی کے مرتب ڈاکٹر عبدالستار دلوی جوان سال ادیب اور محقق ہیں۔ لسانیات میں اعلیٰ دستگاہ رکھتے ہیں انہیں اس علم سے گہرا شغف ہے، ان کا ادبی ذوق پاکیزہ ہے۔

زیر نظر مجموعہ، ایک مقدمہ اور تین حصوں پر مشتمل ہے:

پہلا حصہ — غزلیں

دوسرا حصہ — نظمیں، گیت، بھجن

تیسرا حصہ — دوہے، رباعیاں، چوپدے

مقدمہ معلومات آفریں ہے۔ فاضل مرتب نے بتلایا ہے کہ «ہندوستان زبانوں کا عجائب خانہ ہے۔ یہاں کے مختلف علاقوں میں مختلف بولیاں بولی جاتی ہیں۔ لسانی سمجھوتہ نے اِس عجائب خانہ کی زیب و زینت میں جو حصہ لیا ہے اس کے بکھرے ہوئے آثار کو یک جا کرکے لسانی ایکتا (وحدت) کا ایک گلدستہ تیار کیا گیا ہے»۔

راشٹر بھاشا کے مسئلہ پر گاندھی جی کے نظریات اور اَقوال کی وضاحت کی گئی ہے۔ ان تحریروں میں سے چند کے عکس اور نمونے بھی شامل ہیں۔ افسوس کہ ہندوستان کی «سیاسی فضا» کی آب و ہوا «لسانی پھوٹ» کو راس آگئی۔ اور بقول مسز پیرن کیپٹن «آج جو لوگ ہندوستانی اور ہندی دونوں لپیوں کی پالیسی کو چھوڑ کر صرف ہندی اور دیوناگری لپی کو چلانا چاہتے ہیں۔ وہ کانگریس کی پرانی اور ٹھیک پالیسی، باپو کی تعلیم اور ملک کی بھلائی اور ترقی کے خلاف جا رہے ہیں»۔ (گلشن مقدمہ ص ۹)

فاضل مرتب نے یہ اُمید ظاہر کی ہے کہ اُردو اور ہندی کے روپ میں ہندوستانی کے بڑھنے اور پھلنے پھولنے کے قوی اِمکانات ہیں۔ اِبتدائی دور کے قدیم اُردو کے نمونے اُردو اور ہندی کے موجودہ فرق کو ظاہر نہیں کرتے۔

آخر میں ایک فرھنگ (شبداولی)، سوانحی خاکے اور اشارات (ٹپنیاں) ھیں۔ اشارات فرھنگ کے پہلے ھیں۔ اس عنوان کے تحت اُن تاریخی اشارات اور روایات کی وضاحت کی گئی ہے جو فراق کی نظم «ھنڈولا» میں مستعمل ھیں۔

ھنڈولا (نظم) اِس مجموعہ میں شامل ہے اور ھندوستانی تہذیب کی کمال نمائندگی کرتی ہے۔ بقول مرتب «ھندوستانی زبان کو ھندوستانی تاریخ کے اِس تہذیبی سندربھ میں دیکھنے کی ضرورت ہے»۔

زیر نظر مجموعہ میں یہ لحاظ رکھا گیا ہے کہ اس میں ایسی کویتائیں (غزلیں) شامل کی جائیں جو ملی جلی ھندی اُردو —— «چھٹ ھندوستانی» کا نمونہ ھوں۔

ھندوستانی شاعری کی «یہ پھول مالا» تیار کرتے وقت مرتب کی حالت باغ کے اس صنوبر کی سی تھی جو آسمان کی بلندی کی طرف بڑھنے کے لئے آزاد ھوتا ہے اور جس کے پاؤں مٹی میں دبے ھوتے ھیں۔

زیرہ تبصرہ مجموعہ میں شامل کلام کا اِنتخاب ان پابندیوں سے آزادی حاصل کرنے کی ایک مستحسن کوشش ہے۔

مقدمہ میں چند ھندی الفاظ کا برمحل اِستعمال کیا گیا ہے۔ ضرورت ہے کہ اس چلن کو عام کیا جائے۔ فروری ۷۷ء میں ترقی اُردو بورڈ (دھلی) کی ایک مٹنگ میں پرفیسر آل احمد سرور صاحب نے فرمایا تھا کہ «سندربھ اور سنکلن جیسے الفاظ جو امرت بانی میں استعمال کئے گئے ھیں۔ اُردو میں رواج پاجانا ضوری ہے۔»

ظاھر ہے کہ کلام کے اِنتخاب میں شعوری اور غیر شعوری طور پر مرتب کا ذوق اثر انداز ھوتا ہے۔ یہاں «دل کے کھلنے کا معاملہ» ھیں ہے۔ ادارہ کے مقاصد کی تکمیل پیش نظر ہے۔

فاضل مرتب ایک محقق ھیں۔ ان کے قلم سے برھمن کی غزل کی شمولیت حیرت انگیز ہے۔ پنڈت کیفی کے ایک بیان نے اس غزل کے برھمن کے نام سے اِنتساب کو غلط شہرت دے دی۔ ادیبوں نے کیفی کی روایت پر بھروسہ کر لیا۔

صفحات چھ اور سات کے چند اشعار پر ۱، ۲، ۳، ۴ کے صرف نشانات لگے ھوئے ھیں۔ غالباً کاتب نے اصل نسخہ سے ان کو نقل کر لیا ہے۔

کتابت کی غلطیاں بھی ہیں۔

تج (تجھ) ۔ تیرا، تیرے (تیرا تیرے)
ص ۹ پر تسی کے بجائے تسبیح لکھدیا ہے۔
ص ۸ پر ایک مصرع یوں چاھئے

جو بن کوں تج کوئی کچ کتے یا دوسنیناں سچ کتے
(سنان کی جمع)

فرھنگ میں ص ۲۹۱ پر اچھی آنکھیں لکھا ہے۔ آنکھیں تو اچھی ھیں۔ مگر برچھیاں ھیں۔ بطون (۲۸۶) اور رموز (۲۸۹) کی کتابت میں کاتب نے جن امور کا لحاظ رکھا ہے۔ اسے طائر اور مسائل کے معنی لکھتے وقت نظر انداز کر دیا ہے۔

طائران = پرندے (پرندہ کی جمع) [طیر = (پرندہ) کی جمع]
مسائل = مسئلہ (سمسیا کی جمع) [مسئلہ = (سمسیا) کی جمع]

سراب کے معنی دھوکا اور فاقہ کش کے معنی بھوکا لکھا ہے یہ کیفیت ہوتی ہے۔

سراب ریتیلی زمین پر چاند/سورج کی چمک سے نظر آنے والا پانی کا دھوکہ ہے اور عموماً دھوکا ہی دھوکا ہے۔ فاقہ کش بھوکا رھنے والا اور بھوک کی سختیاں سہنے والا ھوتا ہے۔ کیتا = کرتا (۲۹۲) —— کہتا ہے

بعض الفاظ اور ان کے معنی فاضل مرتب کی توجہ کے محتاج رہ گئے ھیں۔

بہرحال فاضل مرتب کی سعی لائق تحسین ہے کہ اُنھوں نے ایک ایسا عمدہ انتخاب پیش کیا اور ارباب ذوق کی دلچسپی کا سامان بہم کیا۔ اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ

«یہ جو اُردو زبان ھماری ہے، سو رنگ ھیں اس کے دامن میں»
(اِنشاء)

(ڈاکٹر شیخ فرید)

याने खुदा कहा, मरने के आगे मर्द क्यो मरना कहे तो बाज़े मुहक्किका कहते हैं कि जो औरता की तमा और माल की तमा कुछ न रखे भी मँगने सूं और हिसे सू बुग्ज़ सूं कपट सू और शुहरत सूं — जो कोई गुज़र्या तो वो मरने के अगे मरा कर कर बाज़े मुहक्किका बोलते है।" [१]

भाषा की दृष्टि से विचार करें तो पता चलता है कि 'दुर्रुल अस्रार' की भाषा 'मेराजुल आशिकीन' की भाषा से भिन्न है।

'हिदायत नामा' और 'रिसाले से बारह' के रचयिता के रूप में भी बन्देनवाज़ का नाम लिया जाता है।

इदारे अदबियात उर्दू हैदराबाद में बन्देनवाज़ के नाम पर एक 'चक्कीनामा' मिलता है। इसमें कई गीत हैं। इन गीतो में विविध राग–रागिनियो का प्रयोग हुआ है। ये गीत समा (संगीत समा) में गाये जाते थे। चिश्तिया-सम्प्रदाय में सगीत को महत्व दिया गया है। सूफ़ी संगीत-सभा केवल सगीत के आनंद उठाने की दृष्टि से आयोजित नही की जाती थी। ईश्वर सायुज्य एवं साक्षात्कार के लिए बाजे बजाकर बन्द कमरे में गान अलापने की प्रथा सूफियो की विशिष्टता है। सूफ़ी साधक गीत अलापते-अलापते नशे में आ जाते थे। बन्देनवाज़ ने कुल मिलाकर ग्यारह राग-रागिनियो में गीत रचे हैं, जिनमें सात गीतों के रागों का नामोल्लेख भी पाया जाता है। ऐसे गीतो के उदाहरण 'बुझते चिराग़' नामक रचना में प्रो. अकबरुद्दीन सिद्दीकी ने प्रस्तुत किए हैं।

ख्वाजा बन्देनवाज़ सूफी आचार्य होने के साथ-साथ प्रतिभावान् साहित्यकार भी थे। उनकी फारसी कृतिया असंदिग्ध है जो उनकी विद्वत्ता और सृजन शक्ति की परिचायक है॥



१ दुर्रुल अस्रार (पृष्ठ ५७)

दुर्रुल अस्रार·

इस ग्रन्थ के लेखक को लेकर भी विद्वान एकमत नही हैं। सम्भव है कि बन्देनवाज़ के किसी शिष्य ने यह लिपिबद्ध किया हो। शिकारनामा की तरह दुर्रुल अस्रार में भी ये पंक्तियाँ मिलती हैं :—

"बा सूरत शहरग ते नज़दीक हैं। अंधेले नही देखते हैं, ये इशारत सय्यिद मुहम्मद हुसैनी गेसूदराज़ सो सुन"।[1]

ग्रन्थारम्भ में ग्रन्थ रचना का उद्देश्य बताया गया है। लेखक ने कुरआन की नौ आयतो की व्याख्या की है। इसमें लेखक के सूफ़ी विचार का परिचय मिलता है। सूफी आत्मा और परमात्मा की अभिन्नता को स्पष्ट करते है। इब्नु-अरबी जैसे सूफ़ी चिन्तको ने अद्वैतवाद की व्याख्या की है। बन्देनवाज़ ने इब्नु अरबी की फ़ुसूसुल हिकम की व्याख्या की थी। दुर्रुल अस्रार में सूफियो के अद्वैत विचार को वाणी दी गई है :—

याने ख़ुदा कहा मैं भी नहीं और बन्दा भी नही और ऐ मुहम्मद तुमें भी नहीं और मैं भी नही, हैफ, ऐ सालिक अजब राज़ है। बन्दा फना हो तो बक़ा होकर अछना और ख़ुदा भी फ़ना हो तो बाक़ी बका क्या है सो बोल ?[2]

ईश्वर की प्राप्ति के लिए मारिफत (ज्ञान) आवश्यक है। नमाज़ की अपेक्षा आत्मचिन्तन को लेखक महत्वपूर्ण मानता है। ईश्वरीय ज्ञान के बिना नमाज़ पढना निरर्थक है –

"जो कोई मारिफत के नमाज़ सू अंधला होकर अछेगा तो वह हज़ार बरस करेगा तो इबादत उस की ख़ुदाए ताला क़बूल ना करसी"।[3]

ईश्वर वाणी का विषय नही है —

"जो कोई समझे है, अल्लाह कूं ओ सो नहीं कहते अल्लाह अल्लाह और जो कहते हैं अल्लाह अल्लाह वो नहीं समझे अल्लाह कूं।"[4]

मृत्यु के पहले मनुष्य के मर जाने की बात क़ुरआन में बताई गई है। बन्देनवाज़ ने भी क़ुरआन की आयत के आधार पर इस विचार को यों प्रकट किया है –

---

१ दुर्रुल अस्रार – बन्देनवाज़ गेसूदराज़ (पृष्ठ ४८)
२ वही (पृष्ठ ५१)
३ दुर्रुल अस्रार – बन्देनवाज़ (पृष्ठ ४८)
४ वही (पृष्ठ ५१)

यद्यपि मेराजुल आशिक़ीन की प्रामाणिकता में संदिग्धता है फिर भी उसका परिचय दिया जाएगा। प्रस्तुत ग्रन्थ के प्रारम्भ को देखकर हम यह विचार कर सकते हैं कि यह एक स्वतंत्र पुस्तक नहीं है। सभी सूफी लेखक अपने ग्रन्थारम्भ में ईश्वर की स्तुति करते हैं। मेराजुल आशिक़ीन में इस परम्परा का निर्वाह नही हुआ है। ग्रन्थारम्भ इस प्रकार होता है —

" काल नबी अलैहिस्सलाम कहे इन्सान के बूजन कू पाचा तन, हर एक तन कूं पाच दरवाजे हैं और पाच दरबान है "।

हज़रत अमीन की परम्परा के सूफी साधकों पर भारतीय विचारधारा का गहरा प्रभाव देखा जा सकता है। प्रारम्भकालीन सूफी साधकों ने इस्लामी चिन्तन-पद्धति के अनुरूप चार तत्वों का ही विस्तृत परिचय दिया है। यद्यपि बुरहानुद्दीन जानम ने पाँच तत्वों का उल्लेख किया है तो भी चार तत्वों को ही आधार रूप में ग्रहण किया है। हज़रत अमीन ने सर्वप्रथम पचतत्व के गुणगान किए। प्रत्येक तत्व के पाँच गुणों की विस्तृत चर्चाएँ की। अमीन पर हिन्दू दर्शन का गंभीर प्रभाव पड़ा है। मेराजुल आशिक़ीन के लेखक ने भी सृष्टि-रचना के मूल तत्व के रूप में पचतत्वों को स्वीकार किया है। उदाहरण दृष्टव्य है :—

"होर माटी में माटी, माटी में पानी, माटी में आग, माटी में बारा, माटी में खाली इन पाचा अनासिरा का वाजिबुल वुजुद। बूजा तो मारिफत तमाम हुआ"।

आगे लेखक ने ईश्वर, जीव, प्रकृति, पचतत्व, शरीर आदि का विश्लेषण किया है।

'मेराजुल आशिक़ीन' के अध्ययन करते समय हमें पता चलता है कि इस में विचारों का कोई क्रमबद्ध रूप नही है। कई स्थलों पर वाक्य भी असम्बद्ध मालूम होते हैं। विचारों की क्रमबद्धता का अभाव भी यह सूचित करता है कि 'मेराजुल आशिक़ीन' बन्देनवाज़ ने स्वयं नहीं लिखी। किसी शिष्य या अनुयायी ने लिखी होगी।

दुर्रुल असरार और शिकारनामा —ये दोनों ग्रन्थ एक ही जिल्द में पाये जाते है। हैदराबाद की स्टेट सेन्ट्रल लाइब्रेरी में प्रस्तुत ग्रन्थ उपलब्ध है। इसके रचयिता के रूप में बन्देनवाज़ का नाम लिया जाता है। 'मेराजुल आशिकीन' की तरह इसकी प्रामाणिकता भी संदिग्ध है। डॉ. हफीज़ कतील ने इन दोनों ग्रन्थों के रचयिता के रूप मे मख़दूम हुसैनी को माना है। शिकारनामा के पूर्वार्द्ध में उलटबासियाँ दी गई हैं और उत्तरार्द्ध में इन दुरूह उलटबासियों का अर्थ समझाया गया है। इसमें ईश्वर, जीव, शरीर, मन, बुद्धि, अहंकार, पंचतत्व, वासना, साधना, ध्यान, धारणा, समाधि आदि तसव्वुफ़ की सभी आवश्यक बातों को समझाया गया है। इस पुस्तक की विशिष्टता यह है कि इसमें क्रमबद्धता का अभाव नहीं है।

बन्देनवाज़ की रचनाओं पर विचार करते समय हमें इस बात से अवगत होना चाहिए कि वे अपना अधिकांश समय अध्यापन में बिताते थे। इस्लाम तथा सूफ़ीमत का प्रचार ही उनका मुख्य ध्येय था। अपनी कार्यव्यस्तताके कारण उन्हें लिखने का समय बहुत कम मिलता था। उनकी वाणी को उनके शिष्य लिपिबद्ध किया करते थे। एक अन्य बात जो ध्यान देने योग्य है यह कि प्रसिद्ध–सूफ़ी आचार्यों के नाम पर उनके शिष्य या अनुयायी ग्रन्थ लिखा करते थे। दक्खिनी हिन्दी सूफ़ी साहित्य के अध्ययन करते समय हमें इन बातो पर ध्यान देना चाहिए।

अब्दुल क़ादर सर्वरी ने यह बात व्यक्त की है कि बन्देनवाज़ की वाणी उनके लिपिको ने या अनुयायियो ने ही लिपि बद्ध की है।

डॉ हफ़ीज कतील, डॉ. जमील जालिबी, डॉ हुसैनी शाहिद आदि दक्खिनी के विद्वानो ने 'मेराजुल आशिक़ीन' की प्रामाणिकता पर विचार करते हुए असदिग्ध रूप से यह सिद्ध किया है कि 'मेराजुल आशिकीन' ख्वाजा बन्देनवाज़ की रचना नही है।

'मेराजुल आशिकीन' के लेखक पर विचार करते हुए डॉ हफ़ीज़ कतील ने जो मत व्यक्त किया है वह ध्यान देने योग्य है। उनका कथन है कि मेराजुल आशिक़ीन 'तिलावतुल वजूद' का सार है।[१] इन दोनों ग्रन्थो के लेखक मखदूम शाह हुसैनी बलकानूरी है। मखदूम शाह हुसैनी पीरुल्ला हुसैनी के मुरीद और खलीफा थे जो मीराजी खुदानुमा के मुरीद व खलीफ़ा थे। मीराजी खुदानुमा का मृत्युकाल हि १०७० है। यह हज़रत अमीनुद्दीन आला की परम्परा है और 'तिलावतुल वुजूद' में जिसका सार 'मेराजुल आशिक़ीन' है, अमीन के तसव्वुफ का वर्णन किया गया है। डॉ जमील जालिबी ने इस मत की पुष्टि करते हुए 'मस्नवी कदमराव पदमराव' की भूमिका में यह स्पष्ट किया है कि मेराजुल आशिकीन का रचनाकाल हि ग्यारहवी शताब्दी के अंतिम चरण और बारहवी शताब्दी के प्रथम चरण के बीच में पडता है।[२] बन्देनवाज़ की मृत्यु ८२५ हि अर्थात् लगभग पौने तीन सौ वर्ष पूर्व हुई।

डॉ. हुसैनी शाहिद ने अपने 'सय्यद शाह अमीनुद्दीन अली आला हयात और कारनामे' शीर्षक शोध–प्रबन्ध में अमीनुद्दीन अली आला के सूफी ग्रन्थो की विशद चर्चा करते हुए लेखक अमीन की परम्परा के सूफ़ी संत शाह मखदूम हुसैनी है।[३] अन्त साक्ष्य तथा भाषाई विशिष्टता के आधार पर निर्विवाद रूप से यह निष्कर्ष निकाल सकते है कि 'मेराजुल आशिकीन' ख्वाजा बन्देनवाज़ की रचना नही है।

---

१ मेराजुल आशिकीन का मुसन्निफ – डॉ. हफ़ीज़ कतील
नेशनल प्रिंटिंग प्रेस, चार कमान, हैद्राबाद ई १९६४.

२ कदमराव पदमराव की भूमिका पृष्ठ ३२–३४
सं. डॉ जमील जालिबी.

३ सय्यद शाह अमीनुद्दीन अली आला हयात और करनामे
पृ. २१९–२२२ डॉ हुसैनी शाहिद

'आदाबुल मुरीदीन' की चार व्याख्यायें लिखी गईं—एक अरबी में और तीन फ़ारसी में। अरबी व्याख्या उपलब्ध नहीं हुई, फारसी की दोनों प्राप्त हुईं।

इसी प्रकार 'अवारिफ़ुल मआरिफ' की अरबी व्याख्या दिल्ली में लिखवाई जिसका नाम 'मआरिफ़ुल अवारिफ' रखा और इसकी फ़ारसी व्याख्या गुलबर्गा में हि ८१० में प्रस्तुत हुई।

दूसरे वर्ग में वे ग्रन्थ आते हैं जो बन्देनवाज़ की सृजन-प्रतिमा की मौलिकता का परिचय देते हैं। इनमें अस्माउल असरार, हजाइरुल कुदुस, खात्मा आदाबुल मरीदीन, बुरहानुल आशिकीन, मेराजुल आशिकीन आदि हैं। सौभाग्यवश ये सब ग्रन्थ प्राप्त हुए हैं।

'अस्माउल असरार' फारसी में उपलब्ध सूफी ग्रन्थ है। इसमें ११० विषयो की चर्चा मिलती है। यह सूफी 'मकामात' है जिस तरह अरबी मे बदीउज्ज़मान और हरीरी के साहित्यिक 'मक़ामात' है। यह ग्रन्थ साहित्यिक दृष्टि से भी श्रेष्ठ है। प्रस्तुत ग्रन्थ के कतिपत अध्यायो में कुरआन की विशिष्ट 'सूरतों' की व्याख्याएँ स्पष्ट की गई है।

'हजाइरुल कुदुस' में ख्वाजा बन्देनवाज़ ने 'इश्क हकीकी' की महत्ता का उद्घाटन किया है। मौलाना रुम की तरह आप इश्क के आशिक है। फलत आप निरन्तर इश्क़ के बयान में निमग्न रहते है।

इश्क तसव्वुफ का आधार है। इमाम गज्जाली ने भी इश्क पर अपना विचार स्पष्ट किया है। सुहृवर्दिया सम्प्रदाय के एक सूफी साधक काज़ी हमीदुद्दीन नागूरी ने 'बहे इश्क़' के नाम से एक ग्रन्थ लिखा जो सूफियो में पर्याप्त ख्याति पा चुका है। बन्देनवाज़ ने इश्क के तीन अक्षरो को लेकर इश्क़, आशिक और माशूक के गुण और विशेषताओ की विशद एव विस्तृत चर्चा की।

'खात्मा', 'आदाबुल मुरीदीन' का परिशिष्ट है। आदाबुल मुरीदीन शेख अबुन्नजीब अब्दुल कादिर सुहृवर्दी की रचना है जिसकी व्याख्या का नाम है 'खात्मा'।

बुरहानुल आशिकीन या किस्से चार दरवेश व शिकारनामा छोटे-बड़े ग्यारह ग्रन्थो का एक सकलन है। इसके विषय में वैविध्य है। मनुष्य के अस्तित्व, जीवन और अन्य विविध प्रश्नों पर गभीर विचार प्रकट किया गया है। ग्रन्थ के अत में ज्ञानियो से आप ने अभ्यर्थना की है कि इन प्रश्नों का समाधान प्रस्तुत करें।

दक्खिनी हिन्दी में बन्देनवाज़ के नाम पर तीन रचनाए प्रचलित हैं। वे है मेराजुल आशिक़ीन, हिदायत नामा और रिसाले से बारह। नसीरुद्दीन हाशमी, मौलवी अब्दुल हक आदि विद्वानो ने मेराजुल आशिकीन का प्रकाशन करते हुए मौलवी अब्दुल हक ने ही उसे बन्देनवाज़ का रचित बताया था। बाद में बहुत से विद्वानो ने उनके मत को दोहराया। प्राप्त ग्रन्थ में इस बात का कही कोई सकेत नहीं मिलता कि इसके लेखक बन्देनवाज़ है। फिर भी विद्वानो के एक गण अब तक यह विश्वास करते आये हैं कि मेराजुल आशिक़ीन ख्वाजा बन्देनवाज़ की कृति है।

